بفیض: تاجدارِ اہلِ سنّت شہزادۂ اعلحضرت سرکارِ حضور مفتی اعظم رحمۃ اللہ علیہ

# اظہارِ حق

مع

# تحقیقی جواب


از افادات

حضرت علامہ مولانا مفتی بدر الدّین احمد قبلہ قادری رضوی نوری

خلیفۂ اجل سرکار حضور مفتیٔ اعظم علیہ الرّحمۃ والرّضوان

سابق صدر المدرسین مدرسہ غوثیہ بڑھیا، کھنڈسری بازار ضلع سدھارتھ نگر، یو، پی۔



رضا اکیڈمی ممبئی



۲۶ رنمبر کامبیکر اسٹریٹ، ممبئی ۳

اعلیحضرت امام احمد رضا خاں

۷۸۶
۹۲

بفیض :- تاجدار اہلسنّت شہزادہ اعلیحضرت سرکار حضور مفتی اعظم قدس سرہما

وہ جسے وہابیہ نے دیا ہے لقب شہید و ذبیح کا
وہ شہید لیلیٔ نجد تھا وہ ذبیح تیغ خیار ہے

وہ رضا کے نیزہ کی مار ہے کہ عدو کے سینہ میں غار ہے
کسے چارہ جوئی کا وار ہے کہ یہ وار وار سے پار ہے

وہابیوں سے

تحریری روداد مناظرہ

# بنام اظہارِ حق

مع

# تحقیقی جواب


از : حضرت علامہ مولانا مفتی بدر الدین احمد قادری رضوی نوری

خلیفۂ اجل سرکار حضور مفتی اعظم علیہما الرحمۃ والرضوان

سابق صدر مدرس مدرسہ غوثیہ، بڑھیا ضلع بستی یوپی

مرتب :- حضرت مولانا عبد الصمد القادری تلمیذ و خلیفہ حضور بدر ملت علیہ الرحمہ

خادم مدرسہ اہلسنّت قادریہ رضویہ رضا نگر روڈ، رفیع گنج، اورنگ آباد



ناشر

رضا اکیڈمی

۲۶ کامبیکر اسٹریٹ، بمبئی نمبر ۳

ھدیہ : ۳۵/- | سلسلۂ اشاعت نمبر — ۲۵۶



Razvi

.RAZVI. M. NAGARCHI

QASID KITAB GHAR
Mohammad Hanif Razvi Nagarchi
Near Jamia Masjid, Arcot Dargah,
BIJAPUR-586104, (Karnataka)

.RAZVI. M. NAGARCHI
Opp Jama Masjid BIJAPUR.

QASID KITAB GHAR
Mohammad Hanif Razvi Nagarchi
Near Jamia Masjid, Arcot Dargah,
BIJAPUR-586104, (Karnataka)

جملہ حقوق بحق مرتب محفوظ ہیں

نام کتاب ——— وہابیوں سے تحریری روداد مناظرہ

# بنام اظہارِ حق

مع

## تحقیقی جواب

مصنف: ——— حضرت علامہ مولانا مفتی بدرالدین احمد قادری رضوی نوری قدس سرہٗ

مرتب: ——— عبدالصمد القادری الرضوی النوری (خادم حضور بدرِ ملت علیہ الرحمۃ)

کتابت: ——— حافظ محمد اکبر علی قادری گونڈوی مسجد گلشن مصطفےٰ بمبئی ۳

و

کتابت: ——— محمد شمس الدین رضوی فیضی عفرلہٗ ہزاریباغوی کلکتہ ۱۷

تعداد: ——— ۱۱۰۰

سنہ اشاعت: ——— ۱۴۲۰ھ مطابق ۱۹۹۹ء

ناشر

رضا اکیڈمی

۲۶، کامبیکر اسٹریٹ، بمبئی ۳

سلسلۂ اشاعت نمبر ——— ۲۵۶

محمد حنیف رضوی ناگارچی

## فہرست مضامین اظہارِ حق



QASID KITAB GHAR
Mohammad Hanif Razvi Nagarchi
Near Jamia Masjid, Arcot Dargah,
BIJAPUR-586104, (Karnataka)

# تأثرِ گرامی

از مفتی مہاراشٹر عمدۃ المحققین حضرت علامہ مفتی غلام محمد خان قادری رضوی مدظلہ العالی، زینتِ افتاء و مہتمم دارالعلوم امجدیہ ناگپور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ تعالیٰ ونصلی علیٰ نبینا حبیبہ الکریم وآلہ وصحبہ اجمعین

مخلصِ محترم مولانا عبدالصمد صاحب زاد اخترامہ کی مرتب کردہ تینوں کتابیں مضامینِ بدرِ ملت، مقالۂ نورانی مع ردِ تقویۃ الایمان، نورانی گلدستہ بریلی شریف کے زمانۂ قیام میں مطالعہ سے گزریں، میں اس نتیجہ پر پہونچا ہوں کہ ربِ تبارک وتعالیٰ نے جو مولانا عبدالصمد صاحب کو تصنیف وتالیف اور غور وفکر کی صلاحیت عطا فرمائی ہے وہ انشاء اللہ تعالیٰ قوم کے لیے بہت مفید ثابت ہوگی۔ نیز حضرت مولانا بدرالدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی شخصیت اس طرح سامنے آتی ہے کہ عام لوگ دینی طلباء ودرسین کے لیے ہدایت اور فلاحِ دارین کا سبب ہے۔

ربِ کریم مرتب کی عمر علم ورزق اور صحت میں برکتیں عطا فرمائے اور دونوں جہان کی خیر وعزت نصیب کرے اور حضرت بدرالملۃ کے مراتب بلند فرمائے۔ آمین بجاہ سید الکریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم والحمد للہ رب العالمین۔

غلام محمد خاں غفرلہ، ناگپور
نزیل بریلی شریف
۵؍ ذی القعدہ ۱۴۱۹ھ



# تأثر

جناب الحاج محمد سعید نوری صاحب زید مجدہٗ جنرل سکریٹری رضا اکیڈمی بمبئی

برادرانِ اہل سنت کو یہ جان کر بے پناہ مسرت ہوگی کہ خلیفۂ اجل سرکار حضور مفتی اعظم حضرت علامہ مولانا مفتی بدرالدین احمد صاحب قبلہ قادری رضوی قدس سرہٗ کے گراں قدر مضامین، مکتوبات اور قیمتی تحریروں کو حضرت مولانا صوفی عبدالصمد القادری الرضوی النوری صاحب یکجا فرماکر منظر عام پر لارہے ہیں۔

مولانا موصوف کی یہ سعیٔ جمیل قابلِ قدر ہے کہ انھوں نے حضور بدرِ ملت علیہ الرحمۃ والرضوان کے شاگرد اور خلیفہ ہونے کا حق ادا کیا ہے۔

حضور بدرِ ملت کی ان تحریروں سے نہ صرف عوام اہل سنت کو فائدہ پہونچے گا بلکہ علماء بھی اس سے کافی حد تک مستفید ہوں گے۔ حضرت علیہ الرحمۃ کی تحریر پڑھنے کے بعد خوفِ خدا التصلب فی الدین اتباعِ شریعت اور بزرگوں سے عقیدت واحترام کا جذبہ پیدا ہوتا ہے۔ دعا ہے کہ مولیٰ تعالیٰ اپنے حبیب صاحب لولاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صدقے میں زیادہ سے زیادہ لوگوں کو اس سے مستفیض فرمائے اور اس کی برکتوں سے ہم سب لوگوں کو مسلکِ اعلیٰحضرت پر مضبوطی کے ساتھ قائم ودائم رکھے۔ آمین

اسیرِ مفتیٔ اعظم
محمد سعید نوری
خادم رضا اکیڈمی، بمبئی
۲؍ محرم الحرام ۱۴۲۰ھ یوم وہابیت کش دوشنبہ مبارکہ

# عرضِ مرتب

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ فقیر قادری قوم وملت کے سامنے ایک قیمتی تحفہ پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہے۔ وہ یہ کہ یادگار سلف رئیس الاتقیاء حضور آقائے نعمت استاذ گرامی قبلہ حضرت مولانا مفتی **بدرالدین احمد** قادری رضوی نوری قُدِّسَ سِرُّہٗ **دارالعلوم فیض الرسول** براؤں شریف کے قیام کے زمانے میں آپ عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ وَالرِّضْوَان نے اپنے معاصرین کے ہمراہ موضع کربی، ضلع بستی (یوپی) کے وہابیوں سے ماہ ربیع الاوّل شریف ۱۳۷۶ھ ہجری مطابق نومبر ۱۹۵۶ء میں تحریری مناظرہ فرمایا تھا جو **"اظہارِ حق"**[1] کے نام سے شائع ہوکر اسی زمانہ میں مفت تقسیم ہوکر ختم ہوگئی تھی۔

نیز ۱۳۹۹ھ ہجری مطابق ۱۹۷۹ء میں مولوی **طاہر سلفی** (وہابی) مدرسہ اشاعت العلوم موضع دوبھریا، ضلع بستی (یوپی) کے پانچ سوالوں کے جواب دیتے ہوئے حضرت عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ وَالرِّضْوَان نے ایک سو دس سوالات وہابیوں سے قائم فرمائے تھے جو اسی زمانہ میں **"تحقیقی جواب"** کے نام سے شائع ہوکر سیٹھ معروف بھائی برکاتی ناگپاڑہ ممبئی کی جانب سے مفت تقسیم ہوئی تھی۔

عرصہ گذر جانے کے باعث یہ دونوں اہم کتابیں اس وقت

---

[1] واضح ہو کہ "اظہار حق" کتاب پہلی بار حضرت مولانا جمیل احمد صاحب قبلہ چشتی یار علوی علیہ الرحمۃ، متوفی ۱۴۱۹ھ ہجری سابق مدرس دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف نے ترتیب دیا تھا۔ اب اہل سنت وجماعت کے افادہ کے لیے جدید ترتیب مع تحقیقی جواب شائع کیا جارہا ہے۔ فقط عبدالصمد القادری خادم حضور بدر ملت علیہ الرحمۃ والرضوان



نایاب ہیں۔ دورِ حاضر میں بڑھتی ہوئی وہابیت اور دہریت کے پیش نظر فقیر قادری نے ضرورت محسوس کی کہ یہ دونوں قیمتی تحریریں ضم کرکے نئی کتابت وطباعت کے ساتھ قوم کے سامنے پیش کردی جائیں تاکہ آنے والی نسل حق وباطل کے درمیان فرق کو دلائل کی روشنی میں سمجھنے کی کوشش کرے اور نجدی، وہابی، دیوبندی، ندوی، غیر مقلد، تبلیغی، مودودی، نیچری، قادیانی، رافضی، خارجی، شمع نیازی، چکڑالوی، پھلواروی، اور صلح کلی وغیرہم فرقہائے باطلہ کے مکر و فریب اور ناپاک عقائدِ باطلہ سے بیزاری کا اعلان کرتے ہوئے جدا ہوکر مسلکِ اعلیحضرت[2] پر مضبوطی کے ساتھ جم جائے اور دین وایمان کی حفاظت میں حد سے زیادہ کوشش کرے۔ اس لئے کہ مال اور دنیا کی عزت دنیا کی زندگی دنیا ہی تک ہے۔ دین و ایمان سے ہمیشہ کے گھر میں کام پڑتا ہے۔ اس کی فکر سب سے زیادہ لازم ہے۔ اسی لیے میرے مرشدِ برحق سرکار حضور مفتی اعظم عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ فرماتے ہیں۔

کیا علاقہ دشمنِ محبوب کو اللہ سے — بے رضائے مصطفےٰ ہرگز خدا ملتا نہیں
کوئی مانگے یا نہ مانگے ملنے کا در ہے یہی — بے عطائے مصطفائی ماں عا ملتا نہیں!
بر زباں تسبیح و در دل گاؤ و خر کا ورد ہے — ایسے ملتے ہیں بہت اس سے ورا ملتا نہیں
بس یہی سرکار ہے اس سے ہمیشہ پائیں گے — دینے والے دیتے ہیں کچھ دن سدا ملتا نہیں
وصلِ مولیٰ چاہتے ہو تو وسیلہ ڈھونڈ لو — بے وسیلہ نجدیو ہرگز خدا ملتا نہیں!
دہریہ الجھا ہوا ہے دہر کے پھندوں میں یوں — سارا الجھا سامنے ہے اور سرا ملتا نہیں
دشمنِ جاں سے کہیں بدتر ہے دشمن دین کا — ان کے دشمن سے کبھی ان کا گدا ملتا نہیں
دل گیا اچھا ہوا اس کا نہیں غم ہے یہ — لے گیا پہلو سے جو وہ دل ربا ملتا نہیں

---

[2] واضح رہے کہ مسلکِ اعلیحضرت کوئی نیا دین نہیں بلکہ عین مسلکِ غوث اعظم، مسلکِ امام اعظم اور مسلکِ صحابہ ہے۔

محیِ سنّت، حامیٔ ملّت، مجدّدِ دین کا
پیکرِ رُشد و ہُدیٰ احمد رضا ملتا نہیں

برادرانِ اہلسنّت! مُردہ قوم اپنے اسلاف اور اپنے بزرگوں کے دینی و ملّی کارناموں کو فراموش کر دیتی ہے مگر زندہ قوم کی نشانی یہ ہے کہ اپنے اسلاف اور اپنے بزرگوں کی تعلیمات کو زندہ رکھنے کی ہر ممکن کوشش کرے اور اسے اپنے لیے مشعلِ راہ بنائے۔

لہٰذا اس جذبہ کے تحت تقریباً آج تین سال سے خالص رضائے الٰہی اور خوشنودیٔ سرکارِ مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثناء کی نیت سے حضور بدرِ ملّت علیہ الرحمہ کی مبارک تصنیفات کی سنہری کتابت اور عمدہ طباعت کا سلسلہ شروع کیا گیا ہے مخالفین اور حاسدین کے ریشہ دوانیوں کے باوجود بفضلہٖ تعالےٰ وبعون سرکارِ مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثناء ثمّ بفیضِ مرشدِ برحق سرکار مفتیٔ اعظم علیہ الرحمۃ والرضوان خلافِ امید عظیم کامیابی نصیب ہوئی اور اس سال صرف آٹھ ماہ کے اندر رضا اکیڈمی بمبئی کی جانب سے تین کتابیں یعنی "مضامین بدرِ ملّت" "مقالۂ نورانی مع ردِّ تقویۃ الایمان"، اور "نورانی گلدستہ مع اضافہ" چھپ کر منظرِ عام پر آکر مقبولِ خاص و عام ہوئیں۔ یہاں تک کہ مضامین بدرِ ملّت چھ ماہ کے اندر ہی ختم ہوگئی۔ اور اب اس سلسلہ کی چوتھی کڑی "تحریری روداد مناظرہ اظہارِ حق مع تحقیقی جواب" آپ کے ہاتھوں میں ہے اور ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے بعد مکتوباتِ بدرِ ملّت بھی کتابت کی منزل طے کر کے عنقریب منظرِ عام پر آرہی ہے۔

فقیر قادری کو اپنی علمی کم مائگی کا پورا پورا اعتراف ہے اس لیے قارئین سے گذارش ہے کہ اگر کتاب میں کوئی نقص یا کمی پائیں تو مرتب یا کاتب کی غلطی پر محمول کریں اور کتاب کی اہمیت گھٹانے کے بجائے بذریعہ تحریر فقیر کو مطلع کریں تاکہ آئندہ اشاعت میں اس کی تصحیح کر دی جائے۔

حدیث پاک میں آیا ہے کہ جس نے لوگوں کا شکریہ ادا نہ کیا اس نے خداوند قدّوس کا بھی شکریہ ادا نہ کیا ——— اسی ارشاد نبوی علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کی تعمیل میں مخصوص احباب و معاونین کا شکریہ ادا کر رہا ہوں۔ رسمِ زمانہ کی تکمیل مقصود نہیں۔

برادرِ طریقت محبِ گرامی حضرت مولانا حافظ و قاری محمد یونس صاحب قبلہ قادری رضوی نوری، خطیب و امام مدینہ مسجد شیواجی نگر، گوونڈی بمبئی ۴۳ جنھوں نے فقیر قادری کو اس امر میں دامے درمے سخنے ہر طرح سے ساتھ دیا اور نیک مشورے سے نوازتے رہے۔ نیز کاتب حافظ ۹۲ اکبر علی صاحب قادری گوونڈوی، ممبئی اور کاتب شمس فیضی ہزاریباغوی نے سنہری کتابت و تصحیح میں میری مدد فرمائی مولیٰ تبارک و تعالیٰ انھیں جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین

کتاب کی طباعت و اشاعت کے سلسلے میں سب سے اہم مسئلہ سرمایہ کا مہیّا کرنا تھا اس سلسلہ میں اگر میری مدد برادرِ طریقت الحاج سعید نوری بھائی جنرل سکریٹری رضا اکیڈمی نیز ارکان رضا اکیڈمی بمبئی نہ فرماتے تو شاید یہ دینی، علمی ذخیرے منظرِ عام پر نہ آتے۔

آپ حضرات نے سرکار اعلیٰحضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی معرکۃ الآراء تصنیفاتِ مبارکہ کی طباعت و اشاعت کے عظیم بار کندھے پر رکھنے کے باوجود اس سال عرس رضوی شریف میں "مضامین بدر" "مضامین بدرِ ملّت" اور "مقالۂ نورانی مع ردِّ تقویۃ الایمان" پھر ماہِ رمضان المبارک ۱۴۱۹ھ ہجری میں نورانی گلدستہ قوم کے سامنے پیش کر دیا۔ جو بفضلہٖ تعالیٰ ہند و پاک میں قدر و عظمت کی نگاہ سے دیکھی جا رہی ہے۔ اور

عنقریب زیر نظر کتاب "اظہار حق مع تحقیقی جواب" اور "مکتوبات بدر ملت"
رضا اکیڈمی بمبئی کے ذریعہ منظرِ عام پر آرہی ہے۔

مولیٰ تبارک و تعالیٰ بطفیل سرکارِ مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء ان مبارک تصنیفات و تالیفات کو مقبولِ خاص و عام فرمائے اور جملہ معاونین بالخصوص برادرِ طریقت محبِّ قلبی الحاج سعید نوری بھائی قادری رضوی اور ارکان رضا اکیڈمی بمبئی کو دُنیا و آخرت کی ہر بلا و ہر مصیبت سے بچائے اور آخرت کی ہر خوشی ہر نعمت عطا فرمائے۔ آفات سماوی و ارضی سے محفوظ و مامون رکھے اور مسلکِ اعلیٰحضرت پر استقامت بخشے۔ دین و ایمان، جان و مال، عزت و آبرو اور علم و عمر میں بے پناہ برکتیں عطا فرمائے اور مزید بر مزید اپنی رضا اور محبوب کی خوشنودی کے لیے خلوص کے ساتھ مسلکِ رضویت کی ترویج و اشاعت کی توفیق بخشے اور خاتمہ ایمان و سنت ہی پر نصیب فرمائے آمین بجاہِ سیّدِ المُرسلین عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ اَفْضَلُ الصَّلٰوۃِ وَالتَّسْلِیْمِ

فقط والسلام

عبدُ الصّمد القادری الرضوی النوری
قادری منزل، رضوی گلی، محلّہ بابو گنج قصبہ رفیع گنج
ضلع اورنگ آباد (بہار)

۲۰ر شوال المکرم ۱۴۱۳ھ یوم دہابیت کش دوشنبہ مبارکہ





# انتساب

نہایت خلوص و صد ہزار عقیدت کے ساتھ میں اس ترتیب کو اپنے پیر و مرشد تاجدار اہلسنّت شہزادۂ اعلیٰحضرت، سراپا خیر و برکت پیشوائے اہلسنّت حضرت علامہ و مولانا الحاج المفتی الشاہ مصطفیٰ رضا خان قادری رضوی نوری

اور اپنے استاذ گرامی آقائے نعمت دریائے رحمت حضرت علامہ مولانا المفتی الشاہ بدر الدین احمد صدیقی قادری رضوی نوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما کے نام نامی اسم گرامی سے منسوب کرتا ہوں۔

عبدالصمد القادری الرضوی النوری
قادری منزل، رضوی گلی، محلّہ بابو گنج رفیع گنج
ضلع اورنگ آباد (بہار)

# نعت شریف

از

سرکارِ اعلیحضرت مجدّدِ دین وملت امام احمد رضا فاضلِ بریلوی رضی اللہ عنہ

دشمنِ احمد پہ شدّت کیجیے — ملحدوں کی کیا مروّت کیجیے

ذکر ان کا چھیڑئیے ہر بات میں — چھیڑنا شیطان کا عادت کیجیے

غیظ میں جل جائیں بے دینوں کے دل — یارسول اللہ کی کثرت کیجیے

کیجیے چرچا انھیں کا صبح و شام — جان کافر پر قیامت کیجیے

شرک ٹھہرے جس میں تعظیمِ حبیب — اُس بُرے مذہب پہ لعنت کیجیے

ظالمو! محبوب کا حق تھا یہی — عشق کے بدلے عداوت کیجیے

بیٹھتے اُٹھتے حضورِ پاک سے — التجا و استعانت کیجیے

یارسولَ اللہ دُہائی آپ کی — گوشمالِ اہلِ بدعت کیجیے

غوثِ اعظم آپ سے فریاد ہے — زندہ پھر یہ پاک ملت کیجیے

یا خدا تجھ تک ہے سب کا منتہیٰ — اولیا کو حکمِ نصرت کیجیے

میرے آقا حضرتِ اچھے میاں
ہو رضاؔ اچھا وہ صورت کیجیے!



# تضمین بر کلامِ اعلیحضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ

از حضرت مولانا قاری صغیر احمد صاحب قبلہ قادری رضوی نوری
بانی وناظمِ اعلیٰ الجامعۃ القادریہ رچھا اسٹیشن بریلی شریف

زمانے میں آئے بہت آنے والے — نہ آیا کوئی تجھ سا اے آنے والے
سراجاً منیرا لقب پانے والے — چمک تجھ سے پاتے ہیں سب پانے والے
مرا دل بھی چمکا دے چمکانے والے

ہم اہلِ سنن کا عقیدہ ہے واللہ — وہاں جہنم کا کُندہ ہے واللہ
جو مُردہ کہے گا وہ مُردہ ہے واللہ — تو زندہ ہے واللہ تو زندہ ہے واللہ
مرے چشمِ عالم سے چھُپ جانے والے

عدوِ نبی خواہ جب بھی مرے گا — سفید و سیاہ سانپ اس کو ڈسے گا
مٹانا جو چاہے وہ خود ہی مٹے گا — رہے گا یوں ہی ان کا چرچا رہے گا
پڑے خاک ہو جائیں جل جانے والے

اب آؤ بصیرت کی آنکھوں کو کھولو — گذارش ہے سانپوں سے محفوظ ہو لو
بریلی کے سائے میں آکر یہ بولو — میں مجرم ہوں آقا مجھے ساتھ لے لو
کہ رستے میں ہیں جابجا تھانے والے

کبھی انبیاء کے کلاموں سے اُلجھیں — کبھی اولیاء کے پیاموں سے الجھیں
جلوسوں سے الجھیں سلاموں سے الجھیں — ترا کھائیں تیرے غلاموں سے الجھیں
ہیں منکر عجب کھانے غرّانے والے

نہ زہد اور تقویٰ نہ روحِ عبادت — مرے پاس ہے بس گناہوں کی کثرت
مگر ہے عقیدہ یہی ہے حقیقت — برستا نہیں دیکھ کر ابرِ رحمت
بدوں پر بھی برسا دے برسانے والے

یہ ان کی نمازیں یہ گھٹنے بنانا — یہ تسبیح گھمانا یہ کلمہ پڑھانا
یہ معصومیت کے لبادے میں آنا — فرشتہ صفت بن کے تشریف لانا
صغیرؔ ان کا دھوکا ہے دھوکا نہ کھانا — رضاؔ کا یہ پیغام سب کو سنانا
رضاؔ نفس دشمن ہے دم میں نہ آنا
کہاں تم نے دیکھے ہیں چندرانے والے

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِنَا خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَاُصُوْلِہٖ وَفُرُوْعِہٖ وَابْنِہِ السَّیِّدِ الْکَرِیْمِ الْغَوْثِ الْاَعْظَمِ الْجِیْلَانِیِّ الْبَغْدَادِیِّ وَسَیِّدِنَا الْاِمَامِ اَعْلٰحَضْرَتِ الْبَرَیْلَوِیِّ اَجْمَعِیْنَ

# منقبت

## درشانِ رئیس الاتقیا، محبوبِ اصفیا حضور بدر العلما علیہ الرحمۃ والرضوان

ازمولوی محمد رابع عرف نورانی شاہ قادری رضوی صاحبزادہ حضور بدر ملت علیہ الرحمۃ

دینِ حق کے رہنما ہیں بدرِ ملت بدرِ دیں ۔۔۔ ہم سے رخصت ہو گئے ہیں بدرِ ملت بدرِ دیں
جانشین مفتیٔ اعظم ہیں یہ بدر الزماں ۔۔۔ مفتیٔ اعظم کے پیارے بدرِ ملت بدرِ دیں
اعلیٰ حضرت کی سوانح آپ نے تحریر کی ۔۔۔ آپ کی ہے یہ سعادت بدرِ ملت بدرِ دیں
دین کی تبلیغ[عہ] کی اور سنیت روشن کیا ۔۔۔ اعلیٰ حضرت کے ہیں پیارے بدرِ ملت بدرِ دیں
سایہ افگن تھے ملائک بھی جنازے میں ترے ۔۔۔ ہے یہ تیرا مرتبہ اے بدرِ ملت بدرِ دیں!
بدرِ ملت کے جنازے میں[۲] گی تھیں مکھیاں ۔۔۔ آپ کی ہے یہ کرامت بدرِ ملت بدرِ دیں
ماہِ رمضاں میں ہوا ہے بدرِ ملت کا وصال ۔۔۔ واہ کیا ہی مرتبہ ہے بدرِ ملت بدرِ دیں!

اے نورانی قادری کہہ[حہ] تو یہ وقتِ وصال
بعد مغرب جاں بحق شد بدرِ ملت بدرِ دیں

---

حہ یہ منقبت کچھ ترمیم واضافہ کے ساتھ شاملِ کتاب کی جا رہی ہے۔
۲ے حضور بدر ملت علیہ الرحمہ کے جلوس جنازہ میں ہزاروں ہزار شہد کی مکھیاں شریک تھیں مگر کسی بھی فرد کو کوئی ایذاء نہ پہنچائی۔
عہ تبلیغ دین کا انداز بھی آپ علیہ الرحمۃ کا ممتاز تھا حضرت کے وصال فرمانے



کے بعد مجھ فقیر قادری کو رمنگرہ علاقہ بجانجھر ضلع بلرام پور بغرض تبلیغ سنیت سفر درپیش ہوا اس موقع پر حضرت علیہ الرحمہ کے ایک معتقد نے مجھے بتایا کہ جب حضور بدر ملت علیہ الرحمہ سے ہم لوگوں کی ملاقات نہ ہوئی تھی اس وقت تک دینی، مذہبی معلومات سے ہم لوگ بالکل کورے تھے۔ یہاں تک کہ ہم لوگ یہ بھی نہیں جانتے تھے کہ اگر کسی مسلمان کا انتقال ہو گیا تو سنت طریقہ پر انہیں کیسے نہلایا جائے گا اور کفن پہنانے اور دفن کرنے کا کیا طریقہ ہوگا؟ لیکن حضور والا کی ملاقات کے بعد جب خدمت میں آمد و رفت کے سلسلے شروع ہوئے تو حضور والا درجہ بدرجہ عقائد دینیہ اور مسائل شرعیہ پر روشنی ڈالتے رہے۔ یہاں تک کہ ایک مرتبہ کی تشریف آوری پر محفل میلاد شریف کے اختتام پر نماز عشاء ادا کی گئی بعدہٗ مذہبی مذاکرے کی محفل حضور والا نے قائم فرمائی وہاں لوگ جمع ہوئے اور نماز و زکوٰۃ کے موٹے موٹے مسائل پر گفتگو ہوتی رہی اسی دوران ایک صاحب نے سوال کر دیا کہ کسی مسلمان کے انتقال کر جانے کے بعد مُردے کو سنت کے مطابق نہلانے اور تجہیز و تکفین کا کیا طریقہ ہوگا حضور والا تقریباً آدھی رات تک اس مسئلہ کو سمجھاتے رہے اور ہم لوگوں کو عملی تربیت بھی دیتے رہے۔

یہ تھی حضور بدر ملت قدس سرہُ العزیز کی امتیازی شان جو اس وقت نایاب نہیں تو کمیاب ضرور ہے۔ اس طرح کے واقعات متعدد ہیں جو انشاء اللہ تعالیٰ زندگی نے وفا کی تو سوانح بدر ملت میں یکجا کیے جائیں گے۔ قلت صفحات کے باعث اسی پر اکتفا کرتا ہوں۔ فقط

فقیر عبد الصمد القادری، نزیل مدینہ مسجد
گوونڈی، ممبئی ۴۳

# پیش لفظ

از: حضرت مولانا محمد صابر القادری صاحب نسیم بستوی
مدرس دار العلوم اہلسنت، براؤں شریف

## "منظور ہے گذارش احوال واقعی"

ع
آندھیاں حق کے چراغوں کو بجھا سکتی نہیں

عہد نبوت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے لے کر اس دور تک یہ چیز کتنوں ہی بار تجربے میں آچکی ہے کہ شمع ایمان کی تابناکیوں پر تاریکیوں کے پردے ڈالنے اور حامیان حق کے جذبات راستی کو برباد کرنے کے لیے کفر و باطل کے ہزاروں سرکش طوفان نمودار ہوئے جن کی ظاہری قوت کے پیش نظر دنیا نے سمجھا کہ یہی غالب ہو کر رہیں گے (اور اس کی چند مثالیں بھی تاریخ اسلام میں پائی جاتی ہیں لیکن کسی باطل پرست کے حق والوں پر غالب ہو جانے کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہو سکتا کہ اسے اپنی صداقت کی بناء پر کامرانی میسر آئی ہے۔

"بے حیا باش و ہرچہ خواہی کن" جب کسی قوم کی سیرت اسلامی و جذبہ ملی کو نیند آجاتی ہے تو اس سے فطرت بشری کے خلاف جو حرکات صادر ہوں ان پر متعجب نہیں ہونا چاہیے۔ کیونکہ مذہبی خودداری کا مالک اور حقانیت کا معترف ہر ہر قدم پر محض وہ مسلمان ہو سکتا ہے۔ جس کا ظاہر و باطن دونوں ہی پاکیزہ ہیں اور اسے منافقت و ریاکاری سے نفرت اور تسلیم امور حقائق



کی عادت ہے۔

زیر نظر روئداد مناظرہ کے وقت میں اتفاق سے حاضر نہیں تھا۔ لیکن جو حالات اس کے متعلق مجھ سے بیان کیے گئے میں نے ان سے اندازہ لگایا اور صرف میں ہی نہیں ہر صاحب فہم اس روئداد مناظرہ کے تمام پہلو پر عمیق نگاہ ڈال کر یہ فیصلہ کرنے پر مجبور ہوگا کہ منافقین کی ہر جگہ سراسر زیادتی اور ہر منزل پر ان کی ہٹ دھرمی صاف صاف عیاں ہے جیسا کہ ایسے غلط معتقدات اور فاسد تخیلات والے لوگوں کی عام روش ہے۔

ناظرین انصاف کریں کہ میدان مناظرہ میں کھلی ہوئی شکست کس کی نظر آرہی ہے۔ اور حق کے حامیوں اور دین و ملت کے صحیح پرستاروں نے اپنی حقانیت کو کتنے واضح انداز میں پیش کی ہے؟

ترتیب روئداد مناظرہ کے سلسلے میں "دار العلوم فیض الرسول" کی یہ اولین کوشش ہے جس کی مثال دیگر مذہبی اداروں کے دینی کارناموں میں خال خال نظر آتی ہے۔

بعض علمائے حاضرین کا خیال ہے کہ اشاعت اسلام کے فرائض سیرت نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی روشنی میں انجام پا سکتے ہیں لیکن غالباً یہ پہلو بیان کرتے یا تحریر میں لاتے وقت ان کا ذہن سیرت نبوی کے دوسرے زاویوں سے خالی رہتا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم زندگی کے ایک حصے میں سراپا رحمت و پیکر دکھائی دیتے ہیں تو دوسری منزل میں آپ دشمنان اسلام کے تخریبی اقدام پر جلال الٰہی کے مظہر بھی ثابت ہوتے ہیں۔ اس وقت میرا مقصود ایسے لوگوں پر تبصرہ و تنقید کرنا نہیں ہے مجھے بتانا صرف یہ ہے کہ اس پر آشوب دور میں عالمان شریعت دین و مذہب کو ایک کھلونا سمجھ کر اس سے کھیل رہے ہیں اور دینی حقائق پر پردہ

ڈالنے کی جدوجہد میں سرگرداں ہیں، کوئی "سیرت سیرت" کے نعرے لگاکر باطل کے پرستاروں کی تائید کررہا ہے، کوئی اعمالِ صالحہ کی تبلیغ میں بنیادی باتوں سے دور ہے، کوئی اعمالِ صالحہ سے اس درجہ غافل ہے کہ اس پر یقین واعتماد رکھنے والے یہ سمجھ بیٹھے ہیں کہ جنّت ہماری جاگیر ہے۔ کیونکہ ہم پکّے مومن ہیں حالانکہ وہ عملیات سے بالکل کورے ہیں۔ خوب! دین کیا ہوگیا؟ ایک اچھا خاصا مذاق بن گیا۔ جس نے جو سمجھا اس کے مطابق نشرواشاعت میں مصروف ہے۔ "الامان والحفیظ! "خدا محفوظ رکھے اس بلا سے۔

غرض یہ کہ مذہبِ اسلام کے "وہ" واجب العمل آئین ودستور اور بنیادی اصول آج کی دنیا میں روز بروز مِٹتے جارہے ہیں جو قرآن وحدیث کے تقاضوں کے مطابق ہیں اور محض انھیں چیزوں کو اپنا کر ایک کلمہ گو فرزندِ اسلام مذہبی عروج وترقی کی شاہراہ پر گامزن ہوسکتا ہے۔

اگر ہماری قوم میں وہی اجتماعی شعور واتحادی تنظیم پیدا ہوجائے جس کو ایک ایک فردِ انسان تک پہنچانے کے لئے سرورِ کائنات صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم عالم میں تشریف لائے تو ہم اس خانماں بربادی وبے بسی کے عالم میں بھی ہر حملۂ باطل کا منہ توڑ جواب دے سکتے ہیں اور اُن کے سامنے ہماری قوم کا ایک ایک بچّہ اپنی اجتماعی قوتوں کے سہارے سینہ تان کر کہہ سکتا ہے ؎

باطِل سے دَبنے والے اے آسماں نہیں ہم
سو بار کر چکا ہے تو اِمتحاں ھمارا

ممکن ہے میری اس تیز وتند طرزِ تحریر کو بعض حضرات اپنی کج فہمی کی بناء پر تنگ نظری پر محمول کریں اور اسے بے وقت کی شہنائی متصوّر کریں۔ لیکن مجھے اس کا کوئی غم نہیں کیونکہ عہدِ حاضر کے مسلمانوں اور ان کے



رہنماؤں کی مسلسل غفلت پسندی وحق فراموشی دیکھ کر اس نتیجے پر پہنچا ہوں ؎

تورا تلخ ترمی زن چوں ذوقِ نغمہ کم یابی
حُدی رَا تیز ترمی خواں چوں محمل راگراں بینی

اب آپ کی توجہ دوبارہ رودادِ مناظرہ کے بعض حصوں کی طرف موڑنا چاہتا ہوں جس میں قدم قدم پر فریقِ مخالف کی معنوی اغلاط کے ساتھ ساتھ صوری وفنی لغزشوں پر نظر ڈالیے اور اس کے ان اعتراضات پر غور کیجیے جن سے اس نے سنّی حضرات مناظرین پر بے جا رعب ڈالنے کی ناکام سعی کی ہے۔

مثال کے طور پر تسمیہ عدد میں بھی لکھا جاسکتا ہے اور لفظوں میں بھی، چنانچہ سنی مناظر نے اپنی تحریر میں عددی تسمیہ پر اکتفاء کیا جس پر نادان مناظرِ فریقِ مخالف وہ حدیث پیش کرتا ہے جسے حضور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے بغیر بسم اللہ کے کام شروع کرنے والوں کے لیے فرمایا ہے کہ ان لوگوں کا کام بغیر تسمیہ کے دُم بُریدہ یعنی ناتمام رہے گا۔ حالانکہ بانیٔ اسلام کے اس حدیث کریمہ پر عمل عددی تسمیہ سے بھی ہوسکتا ہے اور قولاً بھی۔ یہ اور اسی قِسم کے بے محل اعتراضات سے ان کی تحریر بھری ہوئی ہے۔ کہیں عربی ادب کی ٹانگ توڑی جارہی ہے اور کہیں اردو ادب کا جنازہ نکالا جارہا ہے اور ان کا مفہوم جیسا ناقابل قبول ہے وہ آپ کے سامنے ہے دیکھ کر خود ہی فیصلہ کرلیں۔

خداوند تعالیٰ حضرات مناظرین حضرت سیدی الحاج شاہ محمد یار علی صاحب قبلہ دامت برکاتہم (جن کے دامانِ حمایت کے زیر سایہ وجذبۂ صادق سے دین اسلام کی بے نظیر قابلِ صد ستائش خدمت ہورہی ہے) اور جناب مرتّبِ صاحب زیدہ مجدہٗ کو دینی ودنیوی کامرانیوں کی دولت سے

مالا مال فرمائے اور انھیں خدمتِ دینِ متین کے لیے عمرِ خضر مرحمت فرمائے۔ نیز فقید المثال تعلیمی ادارہ فیض الرسول اور ان کے معاونین کو دارین میں سرفراز کرے اور انھیں رحمۃ للعٰلمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دامانِ رحمت کا سایہ عطا فرمائے۔ (آمین)

ابوالفخر محمد صابر قادری، نسیم بستوی
(مدرس دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف۔)
۹ رفروری ۵۶ء



# چراغِ مصطفوی علیہ التحیۃ والثنا اور شرارِ بولہبی

نتیجہ فکر:۔ حضرت مولانا مولوی محمد صابر قادری نسیم بستوی مدرس دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف

ٹوٹ جاتا ہے ہر اک طوفانِ باطل کا غرور  جب کبھی ہوتا ہے اک مردِ مجاہد کا ظہور
وقت آتا ہے مسلمان پہ کبھی ہمت شکن  آندھیوں کی زد میں آجاتا ہے اسلامی چمن
مضطرب ہوتی ہے جس دم حق پرستوں کی نظر  ڈھونڈھتی ہے ہر طرف وہ رحمتِ خیر البشر
پست انسانوں کو جب کرتی ہے قدرت کامراں  پھر نہیں ہوتا انھیں فرقِ زمین و آسماں
جب دکھائی ہے کسی نے اپنی فرعونی ادا  سر کچلنے کے لیے موسیٰ کوئی پیدا ہوا
مرحبا صد مرحبا اے زاہدِ شب[سہ] زندہ دار  دامنِ باطل کو تو نے کر دیا ہے تار تار
تو سراپا مظہرِ تابانیٔ یارِ علی[صہ]  جس کے در سے سینکڑوں انسان نے پائی روشنی
کر دیا انجام سے غافل خیالِ خام نے  "بدر[عہ]" کے آئیں گے اب حضرت "چراغی" سامنے
برق کی مانند جس پر گر پڑا رب کا جلال[عسہ]  پوچھیے کیا ہوگا اس کی زندگی کا مآل
آج تک جو شخص ہے "اردو ادب" میں ناتمام  کر نہیں سکتا کبھی واقف[للہ] سے عربی میں کلام
اے منافق اے خدا کی رحمت و شفقت سے دور  آگیا شاید تری فہم و فراست میں قصور
تیری آنکھوں میں بسا گنگوہ اور تھانہ بھون  اس لیے تجھ کو ملا ہے نامرادی کا کفن

---

[سہ] حضرت مولانا محمد صدیق احمد صاحب قبلہ سجادہ نشین آستانہ عالیہ براؤں شریف و مناظر اہلسنت۔

[صہ] روحِ رواں احاطہ فیض الرسول و سرپرست ادارہ، براؤں شریف۔

[عہ] حضرت مولانا مولوی محمد بدر الدین احمد صاحب مدظلہ گورکھپوری صدر المدرسین دار العلوم فیض الرسول جن کی علمی قوتوں کو مناظرہ کی کامیابی میں کافی حد تک دخل ہے۔ [عسہ] حضرت مولانا مولوی حافظ محمد جلال الدین صاحب امجدی جو سنیوں کی طرف سے شریکِ مناظرہ تھے۔ [للہ] مولانا مولوی محمد یونس صاحب نعیمی واقف بستوی جو ہنگامِ مناظرہ دیوبندیوں وہابیوں کے غلط معتقدات کی دھجیاں بکھیرنے میں دیگر سنی مناظرین کے دوش بدوش تھے۔

دیو کے بندے اگر شیطان ترا دم ساز ہے — تو ہمیں ذات شہ عالم پہ فخر و ناز ہے
پیش حق باطل نے جب اپنے میں دم پایا نہیں — کچھ منافق کی جماعت کو نظر آیا نہیں
چھا گیا ہر ایک پر بے آبروئی کا غبار — اڑ گئے ہوش و خرد تکنے لگے راہ فرار
چل سکا تیرا نہ ہرگز اے وہابی بدخصال — سینوں کے سامنے کوئی فریب و مکر و چال
یا الٰہی حامیٔ دین نبی ہوں کامگار — ان کے گلشن میں رہے دائم مسرت کی بہار
یا الٰہی پھولتا پھلتا رہے "فیض الرسول" — ہر گھڑی پیش نظر ہو اسکے اسلامی اصول

اللہ اللہ کیا نسیم صبح کے جھونکے چلے!
کھل گئیں ایماں کی کلیاں عنادل جھوم اٹھے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہ ونصلی علی حبیبہ الکریم

یوپی کے مشرقی حصے پر ایک زمانہ ایسا بھی گزرا ہے جب یہ علاقہ دینی تعلیم، اسلامی تہذیب سے محروم اور اس کا دامن اسلام وسنیت کے جواہر پاروں سے خالی تھا۔ لیکن اللہ کے نائب اعظم حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس سرزمین پر کرم فرماتے ہوئے اپنے پیارے اسلام کے خادم ہمارے مخدوم حضور سیدی شیخ المشائخ مولانا سید محمد یار علی صاحب قبلہ کی توجہ اشاعت اسلام وسنیت اور خدمت علم دین کی طرف موڑ دی چنانچہ حضور سیدی قبلہ نے اپنے مسلسل تبلیغی سرگرمیوں سے اس کور دہ علاقہ کی کایا پلٹ دی اور اس کی مذہبی تاریکی اسلام وسنیت کی روشنی میں تبدیل کر دی۔ پھر تبلیغی دائرہ وسیع کرنے کے لیے آپ نے براؤں شریف ضلع بستی میں ایک دینی مدرسے کا سنگ بنیاد بھی رکھا۔

اس کے بعد آپ نے نہ صرف یوپی بلکہ اکناف ہند کے تشنگان علوم وفنون



کو سیراب ہونے کے لیے اس دینی علمی سرچشمے کو ایک شاندار دارالعلوم میں تبدیل فرما دیا۔ جس میں اس وقت چار مستند علماء اور دو مولوی اپنی انتھک کارگزاریوں سے علمی حلقوں میں اپنا "سکہ" جمائے ہوئے ہیں اور ہر سمت کے کثیر طالبان علوم پروانوں کی طرح اس دینی شمع کے گرد جمع ہو کر اس کے اسلامی انوار سے اپنے ذہن ودماغ روشن کر رہے ہیں۔

اس دارالعلوم کی سب سے بڑی امتیازی شان یہ ہے کہ اس کے علما اور طلبہ ایک طرف قلوب مسلمین کو اسلام وسنیت کی تبلیغ سے منور کرتے ہیں تو دوسری طرف اپنی ایمان افروز تقریروں سے بے دینوں، بدمذہبوں کے کلیجے بھی چھلنی کرتے ہیں۔ علاوہ ازیں دیوبندی مذہب کا بخیہ ادھیڑنے وہابیہ دھرم کے مکروفریب کے دبیز پردوں کو تار تار کرنے میں یہ دارالعلوم خصوصی حیثیت رکھتا ہے۔ آستانۂ عالیہ فیض الرسول براؤں شریف کے عظیم الشان جلسۂ عید میلاد النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں (جو ہر سال ۱۲ ربیع الاول کو منعقد ہوتا ہے) امسال دارالعلوم کے طلبہ نے اپنے عربی۔ فارسی اور اردو کے دلچسپ مکالموں سے سارے مجمع کو محو حیرت بنا دیا۔ انھوں نے اپنے سادے سادے مکالموں میں سنیت کی تبلیغ اور وہابیت کے رد کا وہ کام انجام دیا جس سے ایک نئی طرز تبلیغ کی داغ بیل پڑی۔ مسلمانوں کے سنجیدہ علمی حلقوں نے تبلیغ سنیت کے اس انوکھے انداز کو بڑی قدر کی نگاہوں سے دیکھا اور خوش ہو کر طلبہ کو انعام واکرام سے بھی نوازا۔ اس سالانہ تقریب میں فیض آباد، گورکھپور، گونڈہ، اعظم گڈھ، بارہ بنکی، بہرائچ شریف، راج نیپال اور خود بستی کے ہزاروں مسلمان شریک تھے۔ دارالعلوم کے علماء اور طلبہ کی تبلیغی سرگرمیوں اور ان کے علمی اور عملی کارناموں نے ہزاروں مسلمانوں کے قلوب میں اس بلند پایہ دینی درسگاہ کی بے پناہ محبت کا لازوال جذبہ پیدا

کردیا۔ لیکن قرب وجوار کی دنیائے وہابیت نے دارالعلوم کے اس بڑھتے
ہوئے اثر ورسوخ کو اپنے لیے فال بد تصور کیا بالخصوص اہالیانِ موضع کرہی
میں طلبہ کے ان تبلیغی مکالموں نے تو ایک ہلچل ہی مچادی۔ مزید برآں
یہ واقعہ ہوا کہ اسی سالانہ جلسے کے موقع پر جناب سنّت علی صاحب
ساکن موضع کلواری تحصیل ڈومریا گنج نے علماء کی خدمت میں ایک استفتاء
اس مضمون کا پیش کیا کہ ایک وہابی خاتون وہابیت سے بیزار ہو کر مجھ سے
نکاح کی آرزومند ہے لہٰذا شرعاً کیا حکم ہے؟ دارالعلوم کے علمائے نے فتویٰ
دیا کہ اگر وہ خاتون وہابیت سے توبہ کرلیں تو ان سے نکاح جائز ہے ۔"
سنت علی صاحب نے بتاریخ ۲۴ ربیع الاول شریف ۱۳۷۶ھ مطابق ۲۰ ر
اکتوبر ۱۹۵۶ء کو مذکورہ خاتون کو وہابیت سے توبہ کراکے ان سے نکاح کرلیا
اس واقعے نے موضع کرہی میں اور بھی آگ لگادی۔ کیونکہ وہ خاتون موضع
کرہی کی رہنے والی تھیں ........... اور توبہ کے سلسلے میں دارالعلوم
کا شرعی فتویٰ انھیں کے لیے تھا ان پے درپے واقعات سے کرہی کی وہابیت
تلملا اٹھی۔ وہاں کے وہابی ملّاؤں نے بوکھلا کر علماء دارالعلوم سے مقابلے کی
ٹھان لی اور جھٹ مباحثے کی تاریخ ۲ رنومبر ۵۶ء خود ہی مقرر کرکے ایک
مسودہ تحریر علماء اہلسنت کی خدمت میں بھیجدی جس کو ہم ذیل میں حرف
بحرف پیش کرتے ہیں۔

## وہابیوں کی پہلی تحریر

"سنت علی صاحب نے بیان کیا ہے کہ جن چار عالموں پر کفر کا فتویٰ
ہے وہ محض کفر کا فتویٰ اس لیے ہے کہ انھوں نے قرآن وحدیث کے خلاف
اپنے رسالہ میں اللہ اور رسول کے شان میں گستاخی لکھی ہے۔ اگر یقیناً علماء



مذکور نے قرآن وحدیث کے خلاف لکھا ہے اور اللہ و رسول کی شان میں گستاخی
کی ہے جو قرآن وحدیث سے گستاخی ثابت ہے تو ہم بھی ایسے لوگوں کو
جو قرآن وحدیث کے منکر ہیں نہیں مانتے ہیں انکار کرتے ہیں کافر کہتے ہیں
اور اگر شہید محمد اسمٰعیل کو احمد رضا صاحب نے مسلمان کہا اور لکھا ہے تو
مولانا احمد رضا صاحب بھی کافر ہیں۔

العبد علیم الدین سلمہ اللہ، کرہی خاص
"تاریخ مقررہ ۲ رنومبر ۱۹۵۶ء بمقام براؤں شریف

غور کیجیے سلسلۂ مناظرہ میں یہ پہلی وہابی تحریر ہے لیکن بدحواسی کا
یہ عالم ہے کہ نہ بسم اللہ ہے نہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ذکر پاک۔ بلکہ
طفلانہ ادائیں ہر سطر بلکہ ہر ہر جملے سے ٹپکتی ہیں۔ قاعدہ ہے کہ مناظرہ ہمیشہ
دو فریق کے درمیان ہوتا ہے لہٰذا اس کی تاریخ بھی دونوں فریق کے اتفاق
سے مقرر ہونی چاہیے۔ لیکن مولوی علیم الدین صاحب نے تنہا اپنی طبیعت
سے تاریخ مناظرہ ۲ رنومبر ۱۹۵۶ء مقرر کرلی۔ وہابی ملاؤں کی جہالت
کا یہ ادنیٰ درجہ ہے کہ مناظرے کے موٹے موٹے اصول سے بھی ان کو قطعی
واقفیت حاصل نہیں۔ وہابیوں کی مذکورہ بالا تحریر نمبر ایک میں جن چار
عالموں کی تکفیر کا ذکر ہوا وہ مولوی اشرف علی تھانوی، مولوی رشید احمد گنگوہی
مولوی خلیل احمد انبٹھوی، مولوی محمد قاسم نانوتوی ان مولویوں نے حفظ الایمان
ص۸، براہین قاطعہ ص۵۱، تحذیر الناس ص۳ ص۱۴ ص۲۸ میں حضور اقدس سید عالم
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کی شان پاک میں گستاخی اور توہین کی ہے۔
اور شریعت مطہرہ کے حکم سے کافر و مرتد ہو چکے ہیں جیسا کہ فتاویٰ حسام الحرمین اور
الصوارم الہندیہ میں ہے۔ مولوی علیم الدین صاحب ان کفار و مرتدین مولویوں
کی تکفیر کے بارے میں کیسی کیسی کروٹیں بدل رہے ہیں۔ ملاحظہ ہو:

۱ - اگر یقیناً علمائے مذکور نے قرآن و حدیث کے خلاف لکھا ہے ۔
۲ - اللہ اور رسول کی شان میں گستاخی کی ہے ۔
۳ - قرآن و حدیث کے منکر ہیں ۔
۴ - نہیں مانتے ہیں ۔
۵ - انکار کرتے ہیں ۔

پانچ مرتبہ کروٹ بدلنے کے بعد تھانوی، گنگوہی، انبیٹھی، نانوتوی کے کافر ہونے کے متعلق مولوی علیم الدین صاحب نے یوں حکم صادر کیا کہ

" تو ہم بھی ایسے لوگوں کو کافر کہتے ہیں "

وہابی دھرم کی پہلی اینٹ اسی بنیاد پر رکھی گئی ہے کہ انبیائے عظام اولیائے کرام کی اونچی شان میں توہین کی جائے اور جن لوگوں نے گستاخی کی ہے ان کا دامن مضبوطی سے تھام کر ان کی پوری حمایت کی جائے۔ یہی وجہ ہے کہ حضور سرکار دو عالم صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کی شان اقدس میں جن چار مولویوں نے گستاخی کی ہے ان کے کفر کے بارے میں وہابی مولویوں نے پانچ مرتبہ کروٹ بدل کر بھی ان کو کافر نہیں کہا بلکہ جو ان کے مثل ہے وہ کافر ہے۔ اور جس ذات نے حضور علیہ الصلاۃ والسلام کی عظمت پر اپنی جان، اپنا مال، اپنی عزت و آبرو نچھاور کر دی۔ جس نے اپنی علمی قوت و شوکت، قلمی زور و طاقت سے گستاخوں کی زبانیں سی دیں۔ توہین کرنے والوں کے ناطقے بند کر دیئے، ان کی باطل تحریروں کی دھجیاں اڑا دیں، ان کے کفری عقیدے تہس نہس کر دیئے جس کی ساری زندگی اسلام و سنیت، قرآن و حدیث کی خدمت میں گذری اور جس کو دنیا مجدد دین و ملت امام اہلسنت شاہ محمد احمد رضا کے نام سے یاد کرتی ہے۔ اس جلیل القدر امام کے متعلق مولوی علیم الدین جیسے کورے اپنی علمی طاقت کا مظاہرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں :-



" اور اگر شہید محمد اسمٰعیل کو احمد رضا صاحب نے مسلمان کہا اور لکھا ہے تو مولانا احمد رضا بھی کافر ہیں "۔ یہاں قرآن و حدیث کی مخالفت و انکار کی شرط نہ رکھی۔ اس کے سوا اور کیا کہا جا سکتا ہے کہ وہابی اہل حق کی عداوت، اور گستاخ کافروں کی محبت کے نشہ میں ہر وقت چور رہتے ہیں۔ مولوی علیم الدین نے اپنی یہ "اگر" والی عبارت، حضور پر نور اعلیحضرت قبلہ کی دشمنی میں لکھی۔ لیکن بحمدہ تعالے اعلیحضرت اور تمام سنیوں کا دامن کفر کی گندگی سے بالکل پاک ہے۔ البتہ مولوی گنگوہی اور ان کے سارے وہابی متبعین اس تحریر کی وجہ سے کفر کے دلدل میں پھنس گئے۔ اس لیے کہ مولوی گنگوہی صاحب نے مولوی اسمعیل دہلوی کو صرف مسلمان ہی نہیں بلکہ شہید ولی تک لکھ مارا ہے۔ چنانچہ وہ اپنے فتاویٰ رشیدیہ حصہ سوم ص۲۹ میں لکھتے ہیں :

" اِنْ اَوْلِیَاءُہٗ اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ ط کوئی نہیں اولیا حق تعالے کا سوائے متقیوں کے۔ بموجب اس آیت کے مولوی اسمٰعیل ولی ہوئے اور بفحوائے حدیث مَنْ قَاتَلَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ فَوَاقَ نَاقَۃٍ لَہُ الْجَنَّۃ کے وہ جنتی ہیں "

اب مولوی علیم الدین صاحب اپنی "اگر" والی عبارت کو گنگوہی۔ جی پر فٹ کر کے دیکھیں کہ مولوی رشید احمد گنگوہی کی گردن کفر کے شکنجے میں کتنی بری طرح پھنس چکی ہے۔ اور خود ان کو بھی خبر نہیں، اس لیے کہ جب ان کا کفری فتویٰ اتنا وسیع ہے کہ جو شخص اسمٰعیل دہلوی کو مسلمان کہدے وہ کافر ہے تو مولوی علیم الدین صاحب نے بھی اپنی اسی تحریر میں دہلوی جی کو شہید تک لکھدیا ہے لہٰذا وہ تو ڈبل کافر ہوئے۔ شعر :

جنوں کا نام خرد رکھ لیا خرد کا جنوں
جو چاہے آپ کا حسن کرشمہ ساز کرے

تمام دیوبندی اور غیر مقلد وہابی کان کھول کر سن لیں کہ حضور اعلیحضرت قبلہ
نے تمہارے شہید جی کو نہ تو مسلمان کہا اور نہ کہیں لکھا ہے۔ البتہ سارے وہابی
تمام دیوبندی دہلوی جی کو مسلمان کہتے بھی اور لکھتے بھی ہیں لہٰذا مولوی علیم الدین
کا یہ کفری فتویٰ ان کے ہم عقیدہ دیوبندی وہابی بھائیوں پر فٹ کیا جائے،
اگر پورا نہ اترے تو ہمارا ذمہ۔ ع

دروغ گو را حافظہ نہ باشد

وہابیوں کا اٹل تجربہ ہے کہ لوہے کے چنے چبانے آسان ہیں لیکن
تھانوی، گنگوہی وغیرہ کی عبارات کفریہ پر علمائے اہلسنت سے مناظرہ کرنا
دہکتے ہوئے انگارے پر لوٹنا اور حقیقت پر پردہ ڈالنا ہے۔ لہٰذا ایسی صورت
میں وہابیوں کا مناظرے کے لیے تحریر بھیجنا محض اس مقصد کے ماتحت
تھا کہ اگر علمائے دارالعلوم وہابیوں کی بکواس، خرافات اور ہذیانات میں
مشغول ہوگئے تو دارالعلوم کے تعلیمی پروگراموں پر کچھ تو اثر پڑے گا چنانچہ
اپنے اسی خیالِ فاسد کے ماتحت مولوی علیم الدین صاحب چند وہابیوں کو لیکر
۲۸ ربیع الاول شریف ۱۳۷۶ھ مطابق ۲ نومبر ۱۹۵۶ء کو براؤں شریف آ کر
جناب حنیف اللہ صاحب مہتو کے مکان پر ٹھہرے اور مناظرے کا مطالبہ کیا۔
حضرت مولانا صدیق احمد صاحب سجادہ نشین و ناظم اعلیٰ دارالعلوم نے فوراً ایک
تحریر مولوی علیم الدین صاحب کے پاس بھیجی جس کو ہم ذیل میں پیش کرتے ہیں۔

# اہلسنت کی پہلی تحریر

۷۸۶/۹۲ مولوی علیم الدین صاحب اور دیگر حضرات سے پہلے یہ طے
پانا ضروری ہے کہ جس مقصد کے لیے آپ نے تحریر بھیجی ہے اسی کی تکمیل
کے لیے آپ پہلے اس امر کی تحریر دیجیے کہ جب تک مسئلہ در بارۂ تکفیر علمائے اربعہ



(تھانوی، گنگوہی، انبیٹھی، نانوتوی) تمام نہیں ہو جائے گا اور حق و باطل کا فیصلہ
نہ ہو جائے گا اس وقت تک ہم براؤں سے نہیں جائیں گے اور اگر جائیں
تو پہلے ہم کو یہ تحریر دینی پڑے گی کہ میرا مذہب جھوٹا ہے اور میں جھوٹا اور جو
ہمارے مذہب کا ماننے والا ہو وہ بھی جھوٹا۔ اس تحریر کے بعد آپ
لوگ جا سکتے ہیں۔

محمد صدیق احمد
۲۸ ربیع الاول شریف ۱۳۷۶ھ مطابق ۲ نومبر ۱۹۵۶ء

اہلسنت کی جانب سے یہ پہلی تحریر ہے جس میں وہابیوں سے مطالبہ
کیا گیا کہ جب تک حق و باطل کے درمیان اِمتیاز قائم نہ ہو جائے موضوع
بحث کو ادھورا چھوڑ کر نہیں جا سکتے۔ چونکہ یہ مطالبہ معقول تھا لہٰذا کرہی کے
ہابی حضرات اگر مناظرے کے اِرادے سے آئے ہوتے تو اس کو ضرور تسلیم
کرتے۔ لیکن ان کا مقصد تو مناظرے کے نام پر ہلّڑ بازی کرنا تھا۔ انھوں
نے سوچ رکھا تھا کہ زبانی ہی ایران توران کی ہانکی جائے گی۔ اور اپنے
مذہب کے کچھ بوسیدہ ہذیانات پیش کر کے پھر تنگیٔ وقت کا بہانہ
بنا کر چلتے بنیں گے اور اپنی برادری میں پہنچتے ہی "الفتح الفتح" کا نعرہ
لگا دیں گے۔ لیکن ان کے سارے منصوبوں پر اہلسنت کی پہلی تحریر ہی
نے پانی پھیر دیا۔ اس تحریر کو دیکھ کر وہابیوں نے سوچا کہ مولوی علیم الدین
صاحب تو نرے طفلِ مکتب ہیں لہٰذا مناسب ہے کہ اِس کام کو کوئی دوسرا
شخص انجام دے چنانچہ انھوں نے تحریری کارروائی کے لیے مولوی امر اللہ
صاحب سراجی کو مجبور کیا۔ مولوی سراجی صاحب نے اپنے کو میدانِ مناظرہ
کا کھلاڑی ظاہر کرنے کے لیے خرافات کا ایک پلندہ تیار کر کے بھیجا جس
کو ہم ذیل میں مِن و عن پیش کرتے ہیں۔

# وہابیوں کی دوسری تحریر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

السلام علیٰ من اتبع الہدیٰ۔ آپ کی جانب سے ایک ایسی تحریر ہم کو ملی جو سراسر تہذیب اسلامی، سنت رسول اور اخلاقی ضابطہ کے خلاف ہے۔ اس کے علاوہ سراسر مجمل اور مبہم ہے۔ آپ نے مولوی علیم الدین صاحب کی جس تحریر کا حوالہ دیا ہے اس تحریر کو سامنے حاضر کرنا چاہیئے۔ پھر علمائے اربعہ سے آپ کی مراد چار علماء کون کون سے ہیں؟ اس کی کوئی تشریح آپ نے نہیں فرمائی، اس طرح یہ بات صاف عیاں ہو رہی ہے کہ آپ مناظرے سے فرار اختیار کر رہے ہیں۔ رہ گئی یہ بات کہ علمائے اربعہ کی آپ کیطرف سے تشریح ہو جانے کے بعد آپ کے ذمہ قرآن وحدیث سے ان کی تکفیر ضروری ہوگی گویا اس سلسلہ میں آپ مدعی اور ہم سائل ہیں۔ اگر علمائے اربعہ جن کی طرف آپ کی تحریر میں اشارہ کیا گیا ہے ان کو آپ نے کتاب و سنت سے کافر ثابت کر دیا تو آپ کا عقیدہ صحیح تسلیم کیا جاوے گا۔ اور اگر خدانخواستہ آپ کتاب وسنت سے ان کو کافر ثابت نہ کر سکے تو پھر آپ کو اپنے عقیدے سے تائب ہو کر ہمارا عقیدہ اختیار کرنا ہوگا ہم اس بات کے لیے تیار ہیں کہ علماء اربعہ کی تکفیر کا مسئلہ طے کیے بغیر واپس نہ ہوں گے بشرطیکہ آپ یہاں آکر تقریری مناظرہ کر کے عشاء تک معاملہ ختم کرلیں نہ یہاں ہمارا گھر ہے اور نہ ہم کسی ایسے شخص کے مہمان ہیں جس کے یہاں دو چار روز تک قیام پذیر رہ سکیں۔ آخر میں آپ پہلے اس بات کی تحریر دیں کہ اگر کتاب وسنت سے آپ علماء اربعہ کی تکفیر ثابت نہ کر سکے تو آپ جھوٹے اور آپ کا مذہب جھوٹا اور یہ کہ آپ کے عقیدے کی بنیاد سراسر باطل پر قائم ہے فقط۔



محمد امر اللہ خاں عارف سراجی
۲ر نومبر ۵۶ء

بے تکی ہانکنا بے سر دیا کہنا وہابیوں کا پرانا انداز ہے چنانچہ اپنے اسی مذہبی اصول کو پیش نظر رکھ کر وہابیوں کی تحریر نمبر دو میں مولوی سراجی صاحب نے بھی اپنے جوہر دکھلائے۔ ورنہ جب اہلسنت کی تحریر میں بسم اللہ شریف کا نقش موجود ہے پھر اس کو سراسر تہذیب اسلامی، سنت رسول کریم کے خلاف قرار دینا وہابیانہ حماقت نہیں تو اور کیا ہے؟ اہلسنت کی تحریر تو مولوی سراجی صاحب کو سراسر سنت کے خلاف دکھلائی دی لیکن وہابیوں کی پہلی تحریر جس میں بسم اللہ شریف کی طرف قطعی کوئی اشارہ بھی نہیں وہ عین سنت کے مطابق معلوم ہوئی اسی کو دوسرے الفاظ میں وہابیانہ اندھا پن کہتے ہیں۔ اگر علمائے اربعہ کی صرف تشریح نہ کرنے سے اہلسنت کا فرار ظاہر ہو رہا ہے تو اس اصول کی روشنی میں وہابیوں ہی کا مناظرہ سے کھلم کھلا فرار ثابت ہوا کیونکہ مولوی علیم الدین ہی نے سب سے پہلے یہ نازیبا حرکت کی ہے جیسا کہ انھوں نے اپنی پہلی تحریر میں چار عالم تو لکھا۔ لیکن ان کی تشریح نہ کی۔ بہر حال وہابیوں کی یہ تحریر اس قابل نہ تھی کہ اس پر کوئی توجہ کی جاتی لیکن بھونکنے والوں کا منہہ بند کرنا بھی ضروری تھا۔ لہٰذا حضرت مولٰینا صدیق احمد صاحب قبلہ نے یہ سوچ کر کہ وہابیوں کے بڑے بوڑھے تو مناظرے کا نام سنکر قبر کی مٹی ہو گئے شاید وہابیوں کے نئے فرزند مناظرے کی ہوس رکھتے ہوں کیوں نہ ان کو مناظرے کے دو ایک پینترے دکھلا دیے جائیں۔ چنانچہ آپ نے ایک واضح تحریر جو مناظرے کی شرائط اور موضوع پر مشتمل تھی۔ وہابیوں کے پاس بھیجی جس کو ہم ذیل میں نقل کرنے کا شرف حاصل کرتے ہیں۔

# اہلسنت کی دوسری تحریر

۹۲/۶/۸ مولوی امر اللہ صاحب۔ السلام علیٰ من اتبع الہدیٰ

آپ کی طرف سے ایک طویل تحریر جو ہفوات پر مشتمل ہے آئی۔ الجھنے کی صورت پہلے ہی آپ نے لکھدی، آپ لکھتے ہیں کہ ہم کو ایسی تحریر ملی جو سراسر تہذیبِ اسلامی، سنت رسول اور ضابطہ کے خلاف ہے۔" میں پوچھتا ہوں ایسی ہی تحریروں سے مناظرہ شروع ہوتا ہے؟ آپ کو تو صرف ایک تحریر دینی تھی کہ ہم جب تک مسئلۂ تکفیر طے نہ ہو جائے براؤں سے نہیں جائیں گے۔ اس کے بجائے آپ نے ایک صفحہ بے فائدہ اور طائل باتوں میں سیاہ کر دیا۔ کیا اسی کو مناظرے کے ابتدائی مراحل کہتے ہیں؟ اُلجھی ہوئی باتیں لکھنا اور اول فول بکنا یہ سب چیزیں مناظرے سے فرار کی ہوتی ہیں۔ پہلے تو مولوی علیم الدین صاحب کا پرچہ آیا اس کے متعلق جب یہاں سے تحریر گئی تو بیچارے مولوی علیم الدین صاحب مناظرے کا نام ہی سن کر فرار ہو گئے اس کے بعد آپ سامنے آئے ہیں، اب دیکھنا ہے کہ آپ عشاءٓ سے پہلے فرار ہوتے ہیں یا عشاءٓ کے بعد؟ ابھی مناظرے کا نہ تو موضوع متعین ہوا اور نہ اس کی شرائط طے ہوئی اور نہ مناظرے کی جگہ مقرر ہوئی اور نہ ابھی جانبین سے مناظر کا نام متعین ہوا۔ لیکن سب سے پہلے آپ فَنَّا یَفِسّ کی گردان رٹنے لگے۔ غور سے پڑھیے اور سمجھنے کی کوشش کیجئے کہ مناظرہ کی شرط اول یہ ہوگی کہ ہر مناظر کو اپنی باتیں تحریر میں پیش کرنی ہوں گی۔ اس لیے کہ بار ہا کا تجربہ اور مشاہدہ ہے کہ مناظر اپنی تقریر میں کچھ کا کچھ کہہ جاتا ہے۔ مدِ مقابل اس کو جب یاد دلاتا ہے تو وہ انکار کر جاتا ہے جس میں بلا وجہ بہت زیادہ لاطائل باتوں میں وقت ضائع ہوتا ہے۔ مناظرہ کی شرطِ ثانی یہ



ہوگی کہ سب سے پہلے مولوی اشرف علی صاحب تھانوی اور مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی اور مولوی خلیل احمد صاحب انبیٹھی اور مولوی قاسم صاحب نانوتوی کے عقائدِ کفریات پر بحث ہوگی۔ مناظرِ اہلسنت ان علمائے اربعہ کے کفریات کو شرعی نقطہ نگاہ سے ثابت کرے گا، اور مناظرِ وہابیہ ان علمائے اربعہ کی کفری عبارتوں کا اسلام ہونا ثابت کرے گا۔

شرطِ سوم قرآن کریم وحدیث شریف واجماعِ امت اور قیاس ائمۂ مجتہدین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے علاوہ مناظر اہلسنت پر حضور پُر نور مجددِ اعظم دین وملت مولانا شاہ محمد احمد رضا فاضل بریلوی رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی تصانیف مبارکہ اور مناظر وہابیہ پر مولوی اسمٰعیل دہلوی، مولوی نانوتوی، مولوی انبیٹھی، مولوی گنگوہی، مولوی تھانوی اور مولوی عبدالشکور کاکوروی صاحبان کی تحریرات بھی حجت ہوں گی۔ شرطِ چہارم جو مناظر موضوع بحث کو چھوڑ کر کسی اور بات کا ذکر چھیڑے یا اپنے مقابل کے اعتراض یا جواب یا دلیل کو لا جواب چھوڑ کر اپنی نئی بات چھیڑ دے، یا اس کی جس بات کا رد اس کا مقابل کر چکا ہے اس کے رد کا جواب دیئے بغیر اپنی اسی رد کردہ بات کو دہرا دے یا اختتام مناظرہ سے پہلے میدان چھوڑ کر بھاگ نکلے اس کی شکست مسلّم فریقین ہوگی۔ مناظر اہلسنت کو اگر شکست ہوئی تو اس کو اپنی غلطی وعاجزی کا اقرار لکھ کر اس پر اپنے دستخط کر کے اپنے مقابل کو دینا اور سنانا ہوگا۔ اگر مناظرِ وہابیہ کو شکست ہوئی تو اسکو بھی مناظر اہلسنت کی تلقین کے مطابق تحریری طور پر ایمان لانا اور اس تحریر کو پڑھ کر سنانا ہوگا

شرطِ پنجم کسی وہابی، دیوبندی، غیر مقلد کو مسلمانان اہلسنت ہرگز نہیں مان سکتے اور کسی سنی کو وہابیہ، دیوبندیہ وغیر مقلدین صاحبان ہرگز نہیں مانیں گے۔ اور کسی بے دین بد مذہب غیر مسلم کو دینی مذہبی مسائل میں

حکم بنانا بحکم قرآن عظیم تَحَاکُمْ اِلَی الطَّاغُوتِ اور شان منافقین ہے تو
اس مناظرے میں حکم مسلم فریقین کا ملنا شرعاً متصور ہی نہیں۔ لہٰذا اس مباحثے
میں سامعین مناظرہ و ناظرین رودادِ مناظرہ کا ایمان حکم ہوگا۔ مناظرے کی جو
شرائط ہوتی ہیں وہ لکھدی گئیں جن صاحب کو مناظرہ کرنا ہو شرائط مذکورہ
بالا پر مناظرہ کی ذمہ داری کی تحریر دیکر مکان مناظرہ متعین کرکے اپنا نام
مناظر کی حیثیت سے پیش کرے۔

محمد صدیق احمد۔

۲۸ ربیع الاول شریف ۱۳۷۶ھ مطابق ۲ نومبر ۱۹۵۶ء

اہلسنت کی طرف سے یہ دوسری تحریر ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ مناظرہ
تحریری ہوگا اور بحث تھانوی، گنگوہی، انبیٹھوی، نانوتوی کی عبارات کفریہ
پر ہوگی۔ وہابی مناظر پر پیشوایان وہابیہ کی تالیفات اور سنی مناظر پر قرآن
حکیم اور حدیث کریم کے علاوہ ائمہ اسلام کی تصانیف بھی حجت ہوں گی
فریقین کا حکم سامعین مناظرہ و ناظرین رودادِ مناظرہ کا ایمان ہوگا جس فریق کا
مناظر مناظرہ ختم ہونے سے پہلے بھاگ جائے اس فریق کی شکست
قرار پائے گی۔

ہمارا یہ دعویٰ ہے کہ یہ شرائطِ مناظرہ اتنے معقول تھے کہ ہر سنجیدہ وہابی
بھی اس کی تائید کرے گا۔ لیکن مولوی سراجی صاحب نے قبول کرنے کی بجائے
ان معقول شرطوں کی مخالفت پر کمر باندھ لی۔ اور تحریری مناظرے سے
پیچھا چھڑانے کے لیے ایڑی سے چوٹی تک کا زور لگا دیا اور اس سے ایسا
بھاگے جیسے لاحول سے شیطان بھاگتا ہے۔ پھر حضرت مولانا صدیق احمد
صاحب قبلہ کی تحریر نمبر دو کے جواب میں جو تحریر مولوی سراجی صاحب نے
بھیجی وہ ذیل میں حرف بحرف نقل کی جاتی ہے:



# وہابیوں کی تیسری تحریر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

السَّلَامُ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْہُدٰی

جناب مولوی محمد صدیق صاحب!

آنجناب کی طرف سے بڑے انتظار کے بعد ایک طویل تحریر ملی مگر افسوس
کہ آنجناب نے میرے پہلے معروضات پر قطعاً نگاہ نہ ڈالی اور نہ کسی سوال
کا جواب دیا۔ نہ معلوم کس نافہمی کی بناء پر آپ نے میری تحریر کو مشتمل
بر ہفوات ٹھہرا دیا حالانکہ میں نے آپ کی تحریر کو اس بناء پر خلاف سنت
قرار دیا تھا کہ آپ نے بسم اللہ ہی کو حذف فرما دیا حالانکہ آنحضور کا فرمان
ہے کُلُّ اَمْرٍ ذِیْ بَالٍ لَمْ یُبْدَءْ بِاسْمِ اللّٰہِ فَھُوَ اَقْطَعُ نیز آنحضور
اپنے تمام نامہ ہائے مبارک کو بسم اللہ سے شروع فرماتے تھے جس کے
لیے وہ نامہ ہائے مبارک شاہد عدل ہیں جو آپ نے اپنے دور کے
بادشاہوں کے پاس دعوتِ اسلام کے سلسلے میں لکھے تھے۔ خیر اب
ہم نمبروار آپ کی تحریر پر نظر کریں گے۔

(۱) آپ نے تکفیر علماء کے سلسلے میں مولوی علیم الدین صاحب
کی جس تحریر کا حوالہ دیا ہے اس کے بموجب قرآن و حدیث کی روشنی میں
آپ کا فرض ہوگا کہ ان علمائے کرام کو کافر ثابت کریں۔ اگر قرآن و حدیث
سے کافر ثابت نہ کر سکے تو آپ کا فرض ہوگا کہ اپنے باطل عقیدوں سے
توبہ کرکے ہمارا عقیدہ تسلیم فرمائیں۔

(۲) آپ نے جن علمائے کرام کی تحریروں کے متعلق یہ فرمایا ہے کہ
وہ ہمارے لیے حجت ہوں گی یہ سراسر لغویات ہے کیونکہ ہم اللہ اور اس کے
رسول کے سوا کسی امام یا پیر یا عالم کے مقلد قطعاً نہیں ہیں اور نہ ہی اللہ

یوں تو اہلسنت کی تیسری تحریر ہی نے وہابیوں کی کمر ہمت توڑ دی
تھی، ان کی تمام چالوں کا جال تار تار کر دیا تھا اور مولوی سراجی اور مولوی
علیم الدین خوب سمجھ چکے تھے کہ اب ہم لوگوں میں عربی جملوں کی تاب باقی نہ
رہ گئی۔ یہی وجہ ہے کہ دونوں مولوی اس چوتھی عربی تحریر کی آمد سے پہلے ہی
اتنے خائف ہو چکے تھے کہ کرہی سے انھیں فرار ہونا پڑا۔ چنانچہ جب ۴ نومبر
۵۶ء کو جناب سنت علی صاحب یہ تحریر لے کر کرہی پہنچے تو معلوم ہوا کہ ہر
دو مولوی صاحبان بھاگ چکے ہیں۔ کرہی مدرسے کے منشی محمد یونس صاحب
وہابیوں کی جانب سے اہلسنت کی تحریریں وصول کرتے تھے، ان سے سنت علی
صاحب نے کہا کہ آپ اس تحریر کو وصول کریں اور ہر دو مولوی صاحبان
جہاں کہیں پوشیدہ ہوں ان کے پاس بھجوا دیں۔ منشی جی نے کہا کہ جب
ہمارے مولوی ہی غائب ہیں تو ہم کس کے بل بوتے پر یہ تحریر وصول کریں
ان کے انتہائی انکار پر سنت علی صاحب نے چند آدمیوں کو جمع کیا انھیں تحریر
وصول کرنے پر مجبور کیا۔ چنانچہ منشی جی نے وہ تحریر وصول کر لی کے اس کے بعد
وہابیوں نے اہلسنت کی اس تحریر کا اب تک کوئی جواب نہ دیا۔ وہابیوں
کی شرانگیزی و فتنہ پردازی کا یہ ادنی نمونہ ہے کہ قرآن و حدیث سے
جاہل ہونے کے باوجود علمائے اہلسنت کو مناظرے کا چیلنج کرتے ہیں جاہلوں
کی طرح ڈینگ مارتے ہیں عوام پر علمی دھونس جماتے ہیں۔ لیکن ان کی ذمہ داری
کا یہ عالم ہے کہ جب مناظرانہ اصول کی کاروائی شروع ہو گی تو مناظرے سے پیچھا
چھڑانے کے لیے ہزار جتن کرنے لگیں گے کہیں تو یہ بہانا گڑھتے ہیں کہ فساد
کا اندیشہ ہے اس لیے ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کی موجودگی ضروری ہے کہیں مجمع میں
اشتعال انگیزی کر کے فساد، بلوے کی صورت پیدا کر دیتے ہیں۔ قدم قدم
پر مکر و فریب کے جال بچھاتے ہیں اور جب چھٹکارے کی صورت باقی نہیں رہتی



تو پھر بھاگ کھڑے ہوتے ہیں۔ چنانچہ مولوی امر اللہ اور مولوی علیم الدین نے
بھی اپنا آبائی طریقہ استعمال کیا۔ اور کرہی سے چلتے بنے۔ جیسی ذلت و رسوائی
انھیں اس مناظرے میں اٹھانی پڑی اس کا صحیح اندازہ تو کچھ انھیں
مولویوں کو ہوا ہوگا۔ لیکن قرب و جوار کی پبلک پر بھی روز روشن کی طرح واضح
ہو گیا کہ مولوی سراجی اور مولوی علیم الدین میدان مناظرہ میں نرے طفل مکتب
اور قرآن و حدیث سے جاہل محض ہیں اور جن وہابیوں نے انھیں مناظرہ
پر مجبور کیا وہ شرمندہ و پشیمان ہیں۔

ع چرا کارے کند عاقل کہ باز آید پشیمانی

وہابی مولویوں کی فرار کی وجہ سے یہ مناظرہ تکمیل کو تو نہ پہنچ سکا لیکن
نتیجے کے اعتبار سے کامل ہی قرار پائے گا اور نتیجہ فریقین کی تحریروں سے ظاہر و باہر
ہے یہ چیز عام تجربے میں آچکی ہے اور ہمارے آقا و مولی روحی فداہ علیہ
التحیۃ والثنا کے عہد پاک سے جاری ہے کہ باطل بظاہر کتنا ہی طاقتور ہو
لیکن جب اس کا مقابلہ حق اور حق پسندوں سے ہوتا ہے تو اسے منہ کی کھانی
پڑتی ہے۔ چنانچہ اس قسم کے ہزاروں واقعات میں سے ایک تازہ واقعہ
ناظرین کے سامنے ہے جس میں وہابیوں کی بد دیانتی، بے ایمانی، جہالت و
منافقت اور حماقت قدم قدم پر ظاہر ہو رہی ہے جسے سامنے رکھ کر ہر ذی فہم و
دانا انسان نہایت آسانی سے یہ اندازہ لگا سکتا ہے کہ وہابی منافقین کو صداقت
و حقانیت کی ہوا تک نہیں لگی۔ سنی حضرات اسے اول سے آخر تک پڑھ کر
اپنا ایمان تازہ کریں۔ اور وہابیوں کے ماننے والے نادان چیلے اسے پڑھ کر
اپنے مذہبی رہنماؤں اور دینی پیشواؤں کی غلط کاریوں اور کج فہمیوں پر
لاکھ لاکھ آنسو بہائیں اور حق کی حمایت مقصود ہو تو اپنی باطل روش سے
تائب ہو کر دین حق کا وہ صحیح راستہ اختیار کریں جس میں دین و دنیا کی

تمام نعمتیں اور کامرانیاں مضمر ہیں۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْن
وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا
قَاسِمِ اَرْزَاقِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارَكَ
وَسَلَّمَ

مرتبہ
بدر الدین احمد القادری الرضوی النوری۔
خادم: دار العلوم فیض الرسول براؤں شریف
ضلع: بستی (یو۔پی)
ہند

ناقل
ناچیز جمیل احمد شمیم بستوی
متعلم دار العلوم اہلسنت براؤں شریف
ضلع بستی، یو۔پی



## ضمیمہ

اس کتاب کے اخیر میں وہابیوں، دیوبندیوں اور تبلیغیوں وغیرہم مرتدین زمانہ کے "۷۸۶ / ۹۲" لکھنے پر بیجا اعتراض کو رفع کرنے کے لیے فقیہ عصر مفتی شریف الحق صاحب امجدی کا مدلل و مفصل فتوی ماہنامہ اشرفیہ مبارکپور کے شمارہ ۳، بابت ذی القعدہ ۱۴۱۹ھ مطابق مارچ ۱۹۹۹ء کے صفحہ ۱۰ تا ۱۱ سے من وعن شامل کتاب کر رہا ہوں تاکہ فرزندان اہلسنت معترضین کو دندان شکن جواب دے کر زبان بند کر دیں۔
فقط فقیر عبد الصمد القادری

## فتاوائے اشرفیہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ اپنے خطوط وغیرہ کے اوپر ۷۸۶ لکھتے ہیں جبکہ سنت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھنا ہے جیسا کہ ان دعوت ناموں سے ظاہر ہے جو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اطراف وجوانب کے سلاطین کے نام بھیجے تھے ۷۸۶ ایک گنتی ہے یہ بسم اللہ کی جگہ نہیں لے سکتی، اور یہ کہنا کہ ۷۸۶ بسم اللہ کا عدد ہے اس لیے ہم اس کو بسم اللہ کی جگہ لکھتے ہیں اس لیے صحیح نہیں کہ یہی اعداد "ہری کرشنا" کے بھی ہیں۔ آج کل وہابی لوگ اس پر اعتراض کر رہے ہیں۔

## الجواب

یہ صحیح ہے کہ خطوط وغیرہ کی ابتدا تسمیہ سے کرنا سنت ہے مگر یہ سنت مؤکدہ نہیں کہ اس کا چھوڑنا ممنوع ہو اور اس کی عادت گناہ ہو، سنت غیر مؤکدہ ہے کہ اگر کوئی اس پر عمل کرے تو ثواب پائے گا لیکن خطوط وغیرہ کو لوگ لاپرواہی سے ادھر ادھر پھینک دیتے ہیں جس سے بے ادبی ہوتی ہے اور بسم اللہ شریف قرآن مجید کی آیت ہے جسے بے وضو چھونا بھی جائز نہیں۔ ارشاد ہے لَا یَمَسُّهٗۤ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ ۝ اسے صرف وہی لوگ چھوئیں جو خوب پاک ہوں، جس پر غسل واجب نہ ہو وہ بھی خوب

پاک نہیں، خوب پاک اس وقت ہوگا جبکہ باوضو ہو خطوط کے سرنامے
پر بسم اللہ شریف لکھی ہوگی تو بے وضو لوگوں کا ہاتھ پڑ جائے گا۔ پھر ڈاکخانہ
کے ذریعہ جو خطوط بھیجے جاتے ہیں ان خطوط کی کیا دُرگت بنتی ہے وہ سب
کو معلوم ہے ڈاک خانے والے ان پر پاؤں بھی رکھ دیا کرتے ہیں پھر عموماً
وہ مشرکین ہوتے ہیں یہ مشرکین لیٹر بکس سے نکالتے ہیں انتہائی بدتمیزی
سے اس پر مہریں مارتے ہیں تھیلوں میں بند کرتے ہیں گھسیٹتے ہوئے جہاں
چاہتے ہیں لے جاتے ہیں حتیٰ کہ اس پر بیٹھتے بھی ہیں پھر یہی مشرکین اپنے
ہاتھوں سے اُسے چھانٹتے ہیں۔ اور کئی بار میں نے دیکھا ہے کہ خطوط
کو مکتوب الیہ کے سامنے پھینک دیتے ہیں۔ کیا یہ سب اللہ عزّوجل کے
اسمائے مبارکہ اور قرآن مجید کی آیتوں کی بے ادبیاں نہیں، کیا کسی مسلمان
کو یہ جائز ہے کہ یہ جانتے ہوئے کہ قرآن مجید کی ضرور توہین ہوگی اس
کی اجازت ہے کہ اللہ عزّوجل کے اسمائے مبارکہ یا قرآن مجید کو اس طرح
غیر کے ہاتھوں میں دے دے علماء نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ قرآن مجید
کو کفار کی بستیوں میں نہ لے جائیں کہ اس کا اندیشہ ہے کہ کہیں دشمن کے
ہاتھ نہ لگ جائے اور کفار اس کی بے حرمتی نہ کرنے لگیں تو جب خطوط میں
اس کا اندیشہ ہی نہیں بلکہ یقین ہے کہ ضرور اس کی بے حرمتی ہوگی اس
لیے اہل سنت نے خطوط پر بسم اللہ شریف لکھنے کو پسند نہیں فرمایا، یہ مسلمہ
قاعدہ ہے کہ کسی چیز میں نفع و نقصان دونوں ہو تو اس کو ترک کر دیا جائے
جلب منافع پر دفع مضرت مناسب ہے۔

٧٨٦ بقاعدۂ جمل بسم اللہ کا عدد ہے علماء نے اس کا لحاظ کرتے
ہوئے خطوط کی ابتداء میں اسے لکھنے کا رواج دیا تاکہ من وجہ



بسم اللہ شریف نہ لکھنے کی مکافات ہو جائے، اسمائے مبارکہ کو ان کے
اعداد کے ساتھ خاص مناسبت ہے اور ان اعداد میں فوائد بھی ہیں۔
جس پر تجربہ شاہد ہے دیوبندی اکابر تعویذیں لکھتے تھے اور ان تعویذوں
کے اوپر ٧٨٦ لکھتے تھے اور تعویذوں میں بھی صرف اعداد لکھتے تھے اگر
اسمائے مبارکہ کے اعداد میں کوئی اثر و فائدہ نہ ہوتا تو دیوبندی اکابر
اسے کیوں لکھا کرتے تھے۔

پھر یہ چیز مسلّم الثبوت مشائخ سے متوارث چلی آ رہی ہے حتیٰ کہ
دیوبندی اور غیر مقلدین کے مشترکہ پیشوا اور مستند شاہ ولی اللہ صاحب
اور شاہ عبد العزیز صاحب محدّث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما بھی تعویذیں
لکھا کرتے تھے جو صرف اعداد ہی سے پُر ہوتی تھیں ہر حرف کو اس کے
عدد کے ساتھ ایک باہمی ربط ہے جسے اہل کشف نے دریافت کیا۔ یہ
ایسا نہیں کہ کسی نے اٹکل پچّو سے اسے بنا لیا ہو یہی وجہ ہے کہ حروف
کے اعداد حرف تہجی کی ترتیب سے نہیں بلکہ اس کی ترتیب الگ ہے
جو ابجد، ہوز، حطی میں مذکور ہے بلکہ علّامہ قاضی بیضاوی کے ارشاد
سے پتہ چلتا ہے کہ اللہ عزّوجل اور حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم
نے بھی ان اعداد کا اعتبار فرمایا۔

الٓمٓ مقطّعات قرآنیہ کی بحث میں لکھتے ہیں او الی مدد
اقوام واٰجال بحساب الجمل کما قالہ ابو العالیۃ فتمسکا بما
روی انہ علیہ الصلاۃ والسلام لما اتاہ الیھود تلی علیھم الٓمٓ
بقرۃ فحسبوہ وقالوا کیف ندخل فی دین مدتہ احد وسبعون
سنۃ فتبسم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وقالوا فھل

غیرہ فقال المص و الر و المر فقالوا اخلطت علینا فلا ندری
بایّها ناخذ فان تلاوتہ ایاها بهذا الترتیب علیهم وتقریرهم
علیٰ استنباطهم دلیل علیٰ ذٰلك۔

یا یہ حروف قوموں کی مدّت اور میعاد کی طرف اشارہ ہے جمل کے حساب
سے جیساکہ اس کو ابوالعالیہ نے کہا اس حدیث سے دلیل لاتے ہوئے
کہ یہود حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے
تو حضور نے سورۂ بقرہ کا الٓمّٓ پڑھ کر سنایا انھوں نے اس کا حساب
لگایا اور کہا ہم اس دین میں کیسے داخل ہوں جس کی مدّت ۷۱ سال ہے
یہ سُن کر رسولُ اللہ صلی اللہ تعالیٰ عَلیہ وسلم مسکرائے جس پر یہود نے
کہا، کیا اس کے علاوہ بھی کچھ اور ہے؟ تو حضور صلی اللہ تعالیٰ عَلیہ وسلم
نے پڑھا۔ المٓصٓ۔ الٓر۔ المٓرٰ یہ سن کر یہود نے کہا آپ نے ہماری سوچی
ہوئی بات کو خلط ملط کر دیا ہم نہیں جانتے کہ ان میں سے کس کو لیں۔

علاّمہ بیضاوی فرماتے ہیں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم
کا اس ترتیب سے پڑھ کر یہود کو سنانا اور انھوں نے جو حساب لگایا
تھا ردّ نہ کرنا اس کی دلیل ہے کہ یہ قوموں کی میعاد بتانے کے لیے
ہے۔ اس کے تحت شیخ زادہ میں ہے فان تلاوتہ عَلیہ الصّلاۃ
وَالسّلام تلك الفواتح بهٰذا الترتیب وهو ذکرًا لاکثر
بعد الاقل فی معرض الجواب عن قولهم فهل غیرہٗ وکذا
تقریرہٗ عَلیهم الصّلاۃ وَالسّلام ایاهم علیٰ استنباطهم ذٰلك
وَعدم انکارہٖ عَلیهم فی تسلیم ذٰلك یدل عَلیٰ انہ سَلّمَ ان المراد
منها الاشارۃ الی المدّۃ۔



حضور علیہ الصّلوٰۃ وَ التسلیم کا ان فواتح سور کا یہود کے سَامنے اس ترتیب
سے پڑھنا کہ اکثر کو اقلّ کے بعد پڑھا اور ان کے اس قول کے جواب میں
کیا اس کے علاوہ کچھ اور ہے؟ اور ایسے ہی حضور علیہ الصّلوٰۃ وَالسّلام
کا ان کے استنباط کو مان لینا اور اس پر انکار نہ کرنا اس بات پر دلالت
کرتا ہے کہ حضور کے نزدیک بھی اس سے اشارہ مدّت کی طرف ہے۔

ان سب کا حاصِل یہ ہے کہ الٓمّٓ کے عدد "۷۱" ہیں جب
حضور نے یہ تلاوت کی تو اس عدد کا لحاظ کرکے یہود نے کہا اس دین
کی مدّت "۷۱" سال ہے اس لیے کہ جمل کے حسَاب سے الٓمّٓ کے ۷۱
عدد ہیں اگر اعداد کا اعتبار کچھ نہیں تھا تو حضور اقدس صلّی اللہ تعالیٰ علیہ
وسلم فرما دیتے کہ تم کیا بکتے ہو حروف کے اعداد کا کوئی اعتبار نہیں یہ
کَالعَدَم ہیں بلکہ حضور اقدس صلّی اللہ تعالیٰ عَلیہ وسلم نے ترتیب وار دوسرے
مقطعات پڑھے وہ بھی اس ترتیب سے کہ پہلے چھوٹے اعداد کے پڑھے
پھر بڑے اعداد کے، مثلاً المصٓ، اس کے عدد "۱۶۱" ہیں پھر الٓرٰ جس
کے اعداد "۲۳۱" ہیں پھر المٓرٰ، جس کے اعداد "۲۷۱" ہیں اور یہ قاعدہ
مقررہ ہے کہ جب حضور اقدس صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سامنے کوئی بات
کہی جائے اور اسے حضور ردّ نہ فرمائیں تو وہ حدیث مرفوع ہے اور یہاں
صرف سکوت ہی نہیں بلکہ انھیں الزام دینے کے لیے ترتیب وار مقطعات
کی تلاوت بھی ہے اس سے ثابت ہوگیا کہ حروف کے ان مخصوص اعداد
کا اعتبار خود حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ثابت ہے اور یہ مُنزّلٌ
مِّنَ اللہِ بھی ہے۔

نیز مُلّا عبدالحکیم خیالی لکھتے ہیں۔

وَالمقصود منها الاشارة باعتبار مسمياتها الى مدد بقاء
اقوام واجال امور قال الجوفی قد استخرج بعض الائمۃ من قولہ
تعالیٰ "الٓمّٓ غُلِبَتِ الرُّوْمُ" ان البیت المقدس یفتتح المسلمون فی
سنۃ ثلث وثمانین وخمس مائۃ و وقع کما قال وقال السہیلی لعل
عدد حروف التی فی اوائل السور مع حرف المکرر للاشادۃ
الی مدۃ بقاء ھذہ الامۃ۔

ان امور سے مقصود ان کے مسمیات کے اعتبار سے کچھ قوموں کے بقاء کی
مدّت اور کچھ امور کی میعاد کی طرف اشارہ ہے جوفی نے کہا آیۂ کریمہ "الٓمّٓ
غُلِبَتِ الرُّوْمُ" سے بعض ائمہ نے یہ استخراج فرمایا کہ بیت المقدس کو مسلمان
۵۸۳ھ میں فتح کریں گے جیساکہ انھوں نے کہا تھا ویسے ہی ہوا سہیلی
نے کہا ہوسکتا ہے ان حروف کے عدد جو سورتوں کے اوائل میں ہے اس
امت کے بقاء کی مدّت کے اشارے کے لیے ہے۔

ہدایہ اور نہایہ میں ہے کہ اس استخراج کو سب سے پہلے علامہ
ابو الحکم ابن برجان اندلسی نے ۵۲۲ھ کے حدود میں ذکر کیا (جلد ۱۲ ص ۳۲۶)
حاصل یہ نکلا کہ جمل کے حساب سے حروف کے اعداد کا اعتبار خود
حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ثابت ہے اور اس وقت سے
اس وقت تک، سلف سے لے کر خلف تک اس کا اعتبار رہا ہے اور
نہ یہ بدعت ہے اور نہ لغو و مہمل، اس لیے خطوط کی ابتدا میں ۷۸۶ لکھنا
یا اس کے ساتھ ۹۲ لکھنا لغو و مہمل نہیں بلکہ سلف کے طریقوں سے مستخرج
و مستحسن ہے۔

وہابیوں کا یہ کہنا کہ یہ ہری کرشنا کا عدد ہے ان کی جہالت اور



شرارت ہے اس کی دلیل یہ ہے کہ جمل کا حساب عربی حروف کے ساتھ
خاص ہے ہندی یا سنسکرت میں نہ یہ طریقہ رائج نہ ان کے حروف تہجی کے
مطابق ـــــ غور کیجیے جمل کے حساب میں جو گنتیاں ہیں وہ بھی ۲۸ ہیں اور
عربی کے حروف تہجی بھی ۲۸ ہیں۔ اور سنسکرت کے حروف تہجی ۳۶ ہیں جس
میں سرے سے الف ہے ہی نہیں الف کو یہ شبد (حرف) نہیں مانتے،
ماترا مانتے ہیں جبکہ جمل کے حساب میں پہلا حرف الف ہے جس کا عدد ایک
ہے نیز جمل کے بہت سے حروف سنسکرت میں غائب ہیں مثلاً، ثاء، حاء،
خاء، ذ، ظاء، ص، ض، طا، ظا، ع، غ، فاء، ق، ـــــ اور بہت سے ایسے
حروف سنسکرت کے حروف تہجی میں ہیں جو جمل میں نہیں۔ مثلاً بھ، پ،
پھ، ٹ، ٹھ، ج، جھ، چ، چھ، دھا، ڈھا، کھ، گ، گھا، وغیرہ اگر جمل
کا حساب سنسکرت ہندی وغیرہ عربی کے علاوہ دوسری زبانوں کے لیے
ہوتا تو ان کے ہر حرف تہجی کا کوئی نہ کوئی عدد ہوتا سنسکرت اور ہندی کے تمام
حروف تہجی کا عدد نہ ہوتا اور عربی کے ہر ہر حروف تہجی کا عدد ہونا اس کی دلیل
ہے کہ جمل کا حساب صرف عربی کلمات اور حروف میں معتبر ہے دیگر زبانوں کے
کلمات اور حروف میں اس کا اعتبار نہیں اس لیے یہ کہنا کہ ۷۸۶ ہری کرشنا
کے بھی عدد ہیں فریب دینا ہے اعداد کی مطابقت سے کچھ نہیں ہوتا جس
زبان میں اور جس زبان کے کلمات کے لیے ان اعداد کا اعتبار رسول اللہ
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اور اسلاف نے فرمایا وہ صرف عربی ہے اس
لیے صرف عربی کلمات کے جو اعداد ہیں ان کا اعتبار ہے اس سے قطع نظر
اعتبار ان حروف کا ہوتا ہے جو لکھے جائیں خواہ پڑھے جائیں یا نہ پڑھے
جائیں۔ اگر کچھ الفاظ پڑھے جارہے ہیں مگر لکھے نہیں جارہے ہیں۔

ان کا کوئی اعتبار نہیں مثلاً اسم جلالت اللہ کے عدد ۶۶ ہیں حالانکہ جب
لام کے بعد الف پڑھا جا رہا ہے تو ۶۷ ہونا چاہیے مگر چونکہ درمیانی الف
لکھا نہیں جاتا اس لیے اس کا جمل کے حساب میں اعتبار نہیں نیز اسم کریم "الرحمٰن"
کے اعداد ۳۲۹ ہیں حالانکہ لام پڑھا نہیں جاتا مگر چونکہ لام لکھا جاتا ہے اس
لیے اس کے عدد کا اعتبار ہے اور درمیانی الف پڑھا جاتا ہے مگر چونکہ لکھا
نہیں جاتا اس لیے اس کے عدد کا اعتبار نہیں چنانچہ اپنی جہالت اور جمل کے
حساب سے ناواقفی شرارت کی وجہ سے وہابیوں کو یہ دھوکا لگا اور انھوں نے
کہہ دیا کہ بسم اللہ شریف کے اعداد ۷۸۶ نہیں ۷۸۷ ہیں۔ جمل کے اس قاعدے
کی رو سے ہری کرشنا کے اعداد ۷۸۶ ہرگز نہیں۔ اس لیے کہ اعتبار اسی
رسم الخط کا ہوگا جس زبان کا وہ کلمہ ہے۔ ہری کرشنا سنسکرت کا لفظ ہے
سنسکرت میں اسے یوں لکھتے ہیں हरिकृष्णा اس میں حروف
یہ ہیں۔ ह र क ऋ ष ण اب آپ خود جوڑیے ह کو ہ مانیے
اس کے عدد ۵، ر کے ۲۰۰، ی کے ۱۰، ک کے ۲۰، ण اور ष اس
کے مماثل ابجد میں کوئی حروف نہیں ष کو زبردستی ش مان کر اور ण
کو "ن" مان کر ۷۸۶ عدد پورا کرنا جمل کے حساب سے خارج ہے اور
وہابی شرارت۔ نہ یہ لفظ اردو کا ہے اور نہ اردو رسم الخط کا اعتبار
ہوگا۔ جس زبان کا لفظ ہے اسی زبان کے رسم الخط کا اعتبار لازم ہے
اور اس لحاظ سے हरिकृष्णा کے اعداد ۷۸۶ نہیں بلکہ ۴۳۶ ہیں

دوسری خاص بات یہ ہے کہ اہل سنت خطوط کے سرنامے
پر ۷۸۶ لکھتے ہیں تو نہ اسے فرض جانتے ہیں نہ واجب نہ سنت بلکہ
مستحسن۔ اور استحسان کے لیے یہی کافی ہے کہ امت کے معتمد علماء اور



مشائخ کا اس پر عمل ہے اس کے لیے نہ قرآن سے ثبوت کی حاجت ہے
اور نہ حدیث سے۔ صرف یہ کافی ہے کہ قرآن و حدیث میں اس سے ممانعت
نہیں اور امت کے عوام و خواص کا اس پر عمل درآمد ہے۔ اگر ہر چیز کے
لیے قرآن و احادیث میں تصریح تلاش کی جائے تو چلنا پھرنا جینا مشکل ہو جائے
گا۔ وہابی کہتے ہیں کہ ۷۸۶ نہ رسول اللہ نے لکھا (صلی اللہ تعالیٰ علیہ
وسلم) نہ صحابہ کرام نے، اس لیے یہ بدعت ہے تو لازم آئے گا کہ اردو لکھنا
بھی بدعت۔ نہ صحابہ کرام نے لکھا نہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے
لکھا۔ جو جواب وہابی اس کا دیں گے وہی جواب ۷۸۶ کے سلسلے میں ہمارا
بھی ہوگا۔

## ۷۸۶/۹۲ لکھنے کا کیا حکم ہے؟

کچھ لوگ ۷۸۶ کے نیچے لکیر دے کر "۹۲" لکھتے ہیں یہ
حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نام نامی کا عدد ہے اس پر خصوصیت
سے دیوبندیوں کا اعتراض یہ ہے کہ کسی عدد کے نیچے لکیر کھینچ کر اس لکیر کے
نیچے کوئی عدد لکھنا بٹے کی علامت ہے جیسے $\frac{1}{2}$ ، اس تقدیر پر ۷۸۶
اگر بسم اللہ کا عدد ہو بھی تو اس کے نیچے ۹۲ لکھنے کے بعد وہ ۷۸۶
نہیں رہتا۔

## الجواب

۷۸۶ کے ساتھ لکیر دے کر بعض لوگ ۹۲ لکھ دیتے ہیں جو
نام نامی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا عدد مبارک ہے اس طرح
۷۸۶/۹۲ اس پر وہابیوں کا اعتراض یہ ہے کہ دو اعداد کے درمیان لکیر ڈالنا

بٹے کی علامت ہے۔ جیسے لکھتے ہیں ۱/۲ اور جب ۷۸۶ کو ۹۲ سے تقسیم کرکے اس کا ایک حصّہ لیں گے تو نہ ۹۲ رہے گا اور نہ ۷۸۶ رہے گا۔ اس سلسلے میں گزارش یہ ہے کہ دُو اعداد کے درمیان لکیر دینا ہمیشہ بٹے کی عَلامت نہیں رہتا کبھی کبھی فصل و امتیاز کے لیے لکیر دیتے ہیں جیسے کہ بہت سے لوگ خطوط میں تاریخ اس طرح لکھتے ہیں ۸ ۲/۹۹ء یہ بٹے کے لیے نہیں صرف فصل اور امتیاز کے لیے ہے لیکن دیوبندی وہ قوم ہے کہ جب تک ان کو ان کے مولویوں کا جلوہ نہ دکھایا جائے ماننے کے لیے تیّار نہیں ہوتی، اس لیے دیوبندیوں کو گھر تک پہونچانے کے لیے ان کے بہت بھاری بھرکم مولوی ان کے شیخ الاسلام اور ان کے عقیدے کے مطابق مقام محمّدی پر محکم جناب مولوی حسین احمد ٹانڈوی کے خط کا حوالہ دیا جاتا ہے ان کا ایک خط نئی دنیا کے عظیم مدنی نمبر ص۲۱۸ میں ہے اس میں تاریخ اس طرح لکھی گئی ہے "۷ ۲/۵۳ھ" ہر شخص جانتا ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے ۷ تاریخ ساتواں مہینہ ۵۳ سنہ ھ کو لکھا گیا ہے اس میں لکیر بٹے کا نشان نہیں صرف فصل اور امتیاز کا نشان ہے۔ اسی طرح ۷۸۶ کے ساتھ لکیر دے کر ۹۲ لکھنا بٹے کے لیے نہیں بلکہ صرف فصل و امتیاز کے لیے ہے۔ کتابوں کے اشتہارات میں سب نے دیکھا ہوگا سائز ۲۰×۳۰/۸ وغیرہ لکھا رہتا ہے کیا یہ بٹے کے لیے ہے کون احمق کہہ سکتا ہے۔ خلاصہ یہ کہ خطوط کی ابتدا میں بسم اللہ لکھنے سے اس نیت سے بچنا چاہیے کہ کہیں اس کی بے حُرمتی نہ ہو۔

علمائے وہابیہ کے میں نے سیکڑوں خطوط بڑے بڑوں کے دیکھے ہیں کسی خط کی ابتدا بسم اللہ سے نہیں۔ اسی طرح اگر خطوط کے سرنامے



پر ۷۸۶ نہ لکھیں تو کوئی حَرج نہیں لیکن اگر لکھیں تو بہتر ہے مستحسن ہے اسی طرح اگر اس کے ساتھ ۹۲ لکھیں تو اور بہتر ہے، عربی اسماء کے بحساب جمل اعداد کا اعتبار عند اللہ بھی ہے اور عند الرسول بھی ہے جیسا کہ گزرا اور اسمائے مبارکہ کے بحساب جمل اعداد کے خاص فوائد اور تاثیرات ہیں جو سلف وخلف کے عمل اور تجربے سے ثابت ہے اور وہابیوں کی باتوں میں نہ جائیں وہ صرف عوام کو الجھانے کے لیے یہ جانتے ہوئے کہ ہم جو بات کہہ رہے ہیں غلط ہے نئے نئے شگوفے چھوڑتے رہتے ہیں ان کا مقصد صرف عوام میں انتشار و فساد پھیلانا ہے۔ وَاللہ تعالیٰ اعلم

**QASID KITAB GHAR**
Mohammad Hanif Razvi Nagarchi
Near Jamia Masjid, Arcot Dargah,
BIJAPUR 586104, (Karnataka)

MOHD.RAZVI. M. NAGARCHI
Opp Jama Masjid BIJAPUR.

## حضور بدرِ ملّت کے چند تلامذہ

(۱) حضرت الحاج مولانا غلام عبدالقادر صاحب علوی قبلہ عرف بیچو بھیا شہزادہ شعیب الاولیاء علیہ الرحمۃ ناظم اعلیٰ دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف، ضلع سدھارتھ نگر (یوپی)۔

(۲) حضرت مولانا سید انجم صاحب عثمانی صدرالمدرسین دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف، ضلع سدھارتھ نگر، یوپی۔

(۳) حضرت مولانا محمد حنیف صاحب قادری صدرالمدرسین دارالعلوم تنویر الاسلام امرڈوبھا بکھرا، ضلع بستی، یوپی۔

(۴) حضرت مولانا محمد شفیع صاحب قبلہ یار علوی سابق صدرالمدرسین مدرسہ اہل سنت انشی رامپور ضلع بلرام پور، یوپی۔

(۵) حضرت مولانا محمد حلیم صاحب صدرالمدرسین مدرسہ اہل سنت بھاؤ پور، ضلع سدھارتھ نگر، یوپی۔

(۶) حضرت مولانا محمد محسن صاحب چشتی استاذ دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف، ضلع سدھارتھ نگر، یوپی۔

(۷) حضرت مولانا محمد جمیل[عله] صاحب یار علوی (مرحوم) شمیم بستوی استاذ دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف، ضلع بستی، یوپی

---

عله آپ حضور بدر ملت علیہ الرحمہ کے چہیتے شاگرد تھے۔ آپ کی علمی استعداد و لیاقت بہت اچھی تھی اور حضور بدر ملت علیہ الرحمہ کے رنگ میں رنگے ہوئے تھے۔
آپ کے دوران طالب علمی ہی میں کرہی کے وہابیوں سے تحریری مناظرہ دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف میں ہوا اس موقع پر حضور بدر ملت علیہ الرحمۃ کی تحریروں کی نقل و املاء کرنے کا کام بڑی عرق ریزی سے آپ نے انجام دیا اس بناء پر حضور بدر ملت علیہ الرحمۃ والرضوان نے "اظہار حق" کی ترتیب میں آپ کا نام شامل کر دیا تھا۔
۲۳ محرم الحرام ۱۴۱۹ھ دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف میں جب میری آخری



ملاقات موصوف گرامی قبلہ سے ہوئی اور میں نے موصوف سے معلوم کیا کہ "اظہارِ حق" میں اہل سنت کی تحریریں آپ کی ہیں یا حضور بدر ملت علیہ الرحمۃ کی؟ اس کے جواب میں موصوف نے برجستہ فرمایا کہ یہ تو حضور والا کی شفقت و محبت تھی کہ اظہارِ حق کی ترتیب کو میری جانب منسوب کر دیا تھا۔ ورنہ حق یہ ہے کہ ساری تحریریں حضرت قبلہ نے قلمبند فرمائی ہیں۔ اس کے بعد مجھ سے میرا پتہ طلب فرمایا اور کہا کہ زندگی بخیر رہی تو — ان شاء اللہ تعالیٰ میں ایک تحریر آپ کے پاس روانہ کروں گا جسے آپ اظہار حق میں شامل کر دیں گے تاکہ یہ شبہ رفع ہو جائے مگر منظورِ الٰہی کہ آپ گفتگو کے ٹھیک پانچویں روز کلمہ پڑھتے ہوئے انتقال فرما گئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ؕ
گفتگو کے وقت عزیزم مولوی شاہ عالم حسام پور علاقہ بھا تھر وہاں موجود تھے۔

فقط والسلام

عبدالصمد القادری وارد حال دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف
ضلع سدھارتھ نگر، یوپی
۲۳ محرم الحرام ۱۴۱۹ھ

**نوٹ:-**
آپ بڑے خوش اخلاق منکسر المزاج موضع بلبھریا ضلع بستی یوپی کے باشندہ تھے۔ اپنے دولت کدہ ہی پر انتقال فرمایا اور آپ کی آخری آرام گاہ بھی اپنے وطن مالوف ہی میں ہے آپ حضور سیدی شیخ المشائخ شاہ محمد یار علی صاحب چشتی قبلہ علیہ الرحمۃ والرضوان کے مرید خاص تھے اور پیر و مرشد سے والہانہ محبت رکھتے تھے۔ اپنے پیر و مرشد اور استاذ گرامی کے حکم پر زندگی بھر درس و تدریس کا سلسلہ قائم رکھا کچھ روز ادارۂ اہل سنت ناسک مہاراشٹر میں بھی تدریسی خدمات انجام دیں اور اس کے بعد مادر علمی دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف ہی میں تدریسی خدمات کے دوران داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔ تدریس و تقریر کے ساتھ تصنیفی خدمات بھی آپ نے انجام دی۔

فقط
عبدالصمد القادری
نزیل مدینہ مسجد گوونڈی بمبئی ۴۳
۵ محرم الحرام ۱۴۲۳ھ ہجری
یوم پنجشنبہ

۷۸۶
۹۲

بفیض تاجدار اہلسنت شہزادۂ اعلیٰحضرت سرکار حضور مفتی اعظم علیہ الرحمۃ

تجھ سے اور جنت سے کیا مطلب وہابی دور ہو
ہم رسول اللہ کے جنت رسول اللہ کی صلی اللہ علیہ وسلم

خاک ہو کر عشق میں آرام سے سونا ملا
جان کی اکسیر ہے الفت رسول اللہ کی صلی اللہ علیہ وسلم

# تحقیقی جواب

از


حضرت علامہ مولینا مفتی **بدر الدین احمد** قادری رضوی نوری
خلیفۂ اجل سرکار حضور مفتی اعظم علیہما الرحمۃ والرضوان
سابق صدر مدرس مدرسہ غوثیہ، موضع بڑھیا
کھنڈسری بازار، ضلع بستی (یوپی)

مرتب

حضرت مولانا **عبد الصمد** القادری خادم مدرسہ اہلسنت قادریہ رضویہ
رفیع گنج، اورنگ آباد (بہار)






رضا اکیڈمی
۲۶ کامبیکر اسٹریٹ، بمبئی نمبر ۳




## سوالات

از مولوی طاہر سلفی مدرسہ اشاعت العلوم موضع دو بھڑیا۔
پوسٹ بیروا ضلع بستی۔ یوپی

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

**سوال ۱** اسلام میں تقلید شخصی کا کیا مقام ہے؟ ایک انسان اسلام کے تمام بنیادی ارکان پر عمل کرتے ہوئے اگر ائمۂ اربعہ (امام ابو حنیفہ امام شافعیؒ امام احمد بن حنبلؒ امام مالکؒ) میں سے کسی کا مقلد نہیں نہیں[ع] ہے تو از روئے شرع وہ مومن ہے یا کافر؟

**سوال ۲** مروجہ طریقۂ تعظیم اور نعرۂ رسالت، نعرۂ حیدری، نعرۂ مجددی کا وجود کب ہوا۔ سرکار دو جہاں تاجدار مدینہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نام نامی اسم گرامی سنکر انگوٹھے کا بوسہ لینے کا ثبوت کہاں سے ملتا ہے صحابۂ کرام کی زندگی سے حوالہ دیجئے۔

**سوال ۳** اہل قبلہ اور اہل لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کون لوگ ہیں؟ ان کی تکفیر اہلسنت کے نزدیک جائز ہے یا نہیں؟ کافر کی تعریف کیا ہے؟ اس کی شرعی علامات کیا ہیں؟

**سوال ۴** :۔ سرکار دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم کے حاضر و ناظر اور عالم الغیب ہونے کی دلیل اپنے امام کی تالیف کردہ کتب سے یا امام الانبیاء خاتم الانبیاء حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اتاری گئی کتاب (آیات قرآنی)

---

ع مولوی سلفی صاحب کی اصل تحریر میں کلمہ نفی مکرر ہے۔

یا وحی غیر متلو سے ثبوت پیش فرمائیں۔

**سوال ۵:۔** اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ وَکُلُّ خَلَایِقِ[1] مِنْ نُّوْرِیْ

مندرجہ بالا عبارت کا حوالہ اور بقیہ چار سوالوں کا جواب صرف آیاتِ قرآنی اور صحاحِ ستّہ سے دینے کی کوشش کریں ورنہ ہم آپ کو معذور سمجھیں گے۔ فقط سائل طاہر سلفی عفی عنہ

موضع دوبھڑیا، پوسٹ بیروا، ضلع بستی، مدرسہ اشاعت العلوم، موضع ہذا (یوپی) ۱۴ اپریل ۱۹۷۹ء

---

[1] مولوی طاہر سلفی صاحب نے لفظ خلائق ہمزہ کے بجائے یا سے لکھا ہے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ نَزَّلَ عَلٰی رَسُوْلِہِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْکِتَابَ الَّذِیْ هُوَ لِکُلِّ شَیْئٍ تِبْیَانٌ ۝ وَاَرْسَلَهٗ اِلَی الْخَلْقِ کَافَّۃً وَّعَلَّمَهُ الْقُرْاٰنَ ۝ وَجَعَلَهٗ رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ وَمُخْبِرًا عَمَّا یَکُوْنُ وَمَا کَانَ ۝ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ الْاَکْمَلَانِ عَلٰی اٰخِرِ الْاَنْبِیَآءِ سَیِّدِ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ ۝ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَرْبَابِ الْفَضْلِ وَالْاِحْسَانِ ۝ وَاَصْحَابِہِ الْاَشِدَّآءِ عَلٰی اَهْلِ الْکُفْرِ وَالطُّغْیَانِ ۝ وَعَلٰی ابْنِہِ الْغَوْثِ الْاَعْظَمِ الْجِیْلَانِیِّ ذِی الْکَرَامَۃِ وَالْعِرْفَانِ ۝

**اَمَّا بَعْدُ** برادرِ دینی محمد ذکری نیپا ساکن موضع پرسا مینا ضلع بستی نے جناب مولوی طاہر سلفی مدرسہ اشاعت العلوم موضع دو بھڑیا پوسٹ بیروا ضلع بستی کی ایک تحریر مشتمل بر پنج سوال مجھے دی اور جواب لکھنے کا مطالبہ کیا۔ میں اللہ ربّ العزّت جلّ جلالہٗ کی توفیق پھر سرکارِ اعظم پیارے مصطفٰے صلّی اللہ تعالٰے علیہ وسلم کی عنایت پر بھروسا کر کے مولوی طاہر سلفی صاحب کی تحریر کا جواب لکھا اور آخر میں ایک سو دس سوالات قائم کر کے مولوی سلفی صاحب اور ان کے ہم عقیدہ علماء کو اختلافات بیجا کی خلیج پاٹنے کے لیے دعوتِ غور و فکر دی ہے اب ذیل میں مولوی طاہر سلفی صاحب کا نمبر وار سوال اور میرا جواب ملاحظہ ہو۔

## سوال اوّل

اسلام میں تقلیدِ شخصی کا کیا مقام ہے؟ ایک انسان اسلام کے تمام بنیادی ارکان پر عمل کرتے ہوئے اگر ائمۂ اربعہ (امام ابو حنیفہؒ امام شافعیؒ امامِ احمد بن حنبلؒ امامِ مالکؒ) میں سے کسی کا مقلد نہیں نہیں[ع] ہے

---

[ع] مولوی طاہر سلفی کی تحریر میں لفظ نہیں مکرر ہے۔

تو ازروئے شرع وہ مومن ہے یا کافر؟

## جواب

(الف) یہ سوال کہ " اسلام میں تقلیدِ شخصی کا کیا مقام ہے"، مکر و فریب کا آئینہ دار ہے۔ بنیادی امر یعنی نفسِ تقلید کی بحث طے کئے بغیر تقلیدِ شخصی کا مسئلہ چھیڑنا نِری مکاری ہے۔ کیا زید کی اس دھاندلی کا کوئی اندازہ کر سکتا ہے کہ خود تو غیر مقلد ہے۔ نفسِ تقلید کا منکر و مخالف ہے اور زق زق بق بق کے لئے پوچھتا ہے کہ مجتہد معین کی تقلید واجب ہے یا حرام؟ مستحب ہے، یا مباح ـــ جس غبی کا ذہن نفسِ انسان کے وجود کا منکر ہو اور وہ بحث چھیڑے کہ انسان کی فصل ناہق ہے یا ناطق؟ تو دنیا کا کون سا محقق اس کے ذہن میں یہ اتار سکتا ہے کہ انسان کی فصل ناہق نہیں بلکہ ناطق ہے یوں ہی جو نفسِ تقلید کا منکر ہے اس کا ذہن تقلیدِ شخصی کا مقام سمجھنے سے معذور ہے کسان بنجر زمین میں گیہوں نہیں بوتا۔

(ب) ایمان و کفر، تقلید ائمہ اربعہ کے وجود و عدم پر موقوف نہیں۔ کوئی بھی شخص خواہ مقلد کہلاتا ہو یا غیر مقلد اگر وہ ضروریاتِ اسلام میں سے کسی عقیدۂ دینیہ کا مخالف ہو تو کافر ہے ورنہ مومن اگرچہ غیر سنی مبتدع ہو۔

تنبیہ:۔ سوال نمبر ایک کے جزء ثانی میں لفظ "نہیں"، قلم ناسخ سے غالباً بھول کر کے سبب مکرر لکھ گیا ہے اصل تحریر کی مطابقت کے باعث ہمیں بھی اس لفظ کو مکرر نقل کرنا پڑا۔

## سوال دوم

مروجہ طریقۂ تعظیم اور نعرۂ رسالت، نعرۂ حیدری، نعرۂ مجددی کا وجود کب ہوا۔ سرکارِ دو جہاں تاجدارِ مدینہ حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم



کا نام نامی اسم گرامی سن کر انگوٹھا کا بوسہ لینے کا ثبوت کہاں سے ملتا ہے صحابۂ کرام کی زندگی سے حوالہ دیجئے۔

## جواب

(الف) انعقاد محفل میلاد شریف بہ ہیئت کذائیہ اور اس میں مروجہ قیامِ تعظیمی کا وجود قرونِ ثلثہ میں نہیں تھا بعد میں ہوا۔ پھر جب یہ دونوں امورِ خیر وجود میں آئے تو اس زمانہ کے علماء اعلام و مفتیانِ اسلام نے سرکارِ اعظم پیارے مصطفےٰ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی مقرر فرمودہ اصل [عہ] مَنْ سَنَّ فِی الْاِسْلَامِ سُنَّۃً حَسَنَۃً فَلَہٗ اَجْرُھَا وَاَجْرُ مَنْ عَمِلَ بِھَا مِنْ بَعْدِہٖ مِنْ غَیْرِ اَنْ یَّنْقُصَ مِنْ اُجُوْرِھِمْ شَیْئٌ کے تحت فتوےٰ دیا کہ انعقاد محفل میلاد اقدس اور قیام تعظیمی جائز و مستحب ہے پھر اس دنیا میں سرکار رحمۃ للعالمین پیارے مصطفےٰ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی تشریف آوری، اللہ تعالیٰ کی بہت بڑی نعمت ہے۔

لِقَوْلِہٖ تَعَالٰی: لَقَدْ مَنَّ اللّٰہُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ بَعَثَ فِیْھِمْ رَسُوْلًا اللہ تعالےٰ کے اس ارشاد کے مطابق کہ بے شک ضرور اللہ نے مسلمانوں پر احسان فرمایا جس وقت ان میں عظمت والا رسول بھیجا اور نعمتِ الٰہی کا تذکرہ اور چرچا ماموربہ [عہ] ہے۔ لِقَوْلِہٖ تَعَالٰی: وَاذْکُرُوْا نِعْمَۃَ اللّٰہِ عَلَیْکُمْ اللہ تعالےٰ کے اس ارشاد کے مطابق کہ اور تم لوگ اللہ کی اس نعمت کا چرچا کرو جو تم پر ہے اور رہا قیام تعظیمی تو وہ اس ارشاد قرآنی: وَتُعَزِّرُوْہُ وَتُوَقِّرُوْہُ۔ اور تم لوگ رسول کی تعظیم و توقیر کرو۔

---

عہ ترجمہ:۔ جو شخص اسلام میں کوئی اچھا طریقہ نکالے گا تو اسے اس طریقہ کا ثواب اور اس پر عمل کرنیوالوں کا ثواب ملے گا۔ اس کے بغیر کہ عمل کرنے والوں کے ثواب میں کچھ کمی آئے۔

عہ ماموربہ وہ فعل ہے جس کا شرع نے حکم دیا ہے۔

سے ثابت ہے۔ تقریر اس کی یوں ہے۔

اَلْقِیَامُ عِنْدَ ذِکْرِ وِلَادَتِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِکْرَامٌ لِّرَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ غَیْرُ مَمْنُوْعٍ وَکُلُّ اِکْرَامٍ لَّہٗ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ غَیْرُ مَمْنُوْعٍ مَشْرُوْعٌ بِالْاٰیَۃِ الْمَتْلُوَّۃِ فَالْقِیَامُ عِنْدَ ذِکْرِ الْوِلَادَۃِ الْکَرِیْمَۃِ مَشْرُوْعٌ بِالْاٰیَۃِ الْمَتْلُوَّۃِ۔ یعنی سرکار مصطفیٰ صلی اللہ تعالٰے علیہ وسلم کی ولادتِ مبارک کے ذکر کے وقت کھڑا ہونا یہ سرکار کی وہ تعظیم ہے جس کی ممانعت نہیں اور سرکار کی وہ تعظیم جس کی ممانعت نہ ہو وہ آیتِ کریمہ وَتُعَزِّرُوْہُ وَتُوَقِّرُوْہُ کے پیشِ نظر جائز و درست ہے لہٰذا سرکار کی ولادتِ پاک کے ذکر کے وقت تعظیماً کھڑا ہونا آیتِ مذکورہ کی رو سے جائز ہے۔

(ب) ندائے یارسول اللہ، یانبی اللہ کا وجود زمانۂ رسالت سے تاایں دم ہے۔ خود سرکارِ اعظم پیارے مصطفیٰ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم نے اس ندا کی تعلیم دی ہے چنانچہ حضور اقدس صلے اللہ تعالے علیہ وسلم نے حضرات صحابۂ کرام کو التحیات کے کلمات سکھائے جس میں اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ[ع] ہے۔

امام ترمذی، امام نسائی، امام ابن ماجہ وغیرہ محدثین نے حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت کی کہ سرکار اقدس پیارے مصطفیٰ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم نے ایک نابینا کو بینا ہونے کیلئے تعلیم دی کہ دو رکعت نفل پڑھنے کے بعد یوں دعا کرے: اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ وَاَتَوَجَّہُ اِلَیْکَ بِنَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ نَّبِیِّ الرَّحْمَۃِ یَا مُحَمَّدُ اِنِّیْ اَتَوَجَّہُ بِکَ اِلٰی رَبِّیْ فِیْ حَاجَتِیْ ھٰذِہٖ لِتُقْضٰی

ع یانبی اللہ! حضور پر سلام نازل ہو۔



لِیَ اَللّٰھُمَّ فَشَفِّعْہُ فِیَّ۔

یعنی اے اللہ میں تجھ سے مانگتا اور تیری طرف توجہ کرتا ہوں تیرے نبی محمد صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے وسیلہ سے جو نبی رحمت ہیں۔ یارسول اللہ میں حضور کے وسیلہ سے اپنے رب کی طرف اپنے کام میں توجہ کرتا ہوں تاکہ میرا کام پورا ہو جائے۔ اے اللہ! اب حضور کی شفاعت میرے حق میں قبول فرما۔

پھر سرکار انور پیارے مصطفیٰ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے وصال شریف کے بعد حضرت خلیفۂ ثالث سیدنا عثمانِ غنی رضی اللہ تعالے عنہ کے عہد خلافت میں ممدوح بالا صحابی حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ نے ایک صاحب پریشان حال حاجت مند کو یہی دعا بعد نماز سکھائی اور وہ بحمدہٖ تعالے اپنے معاملہ میں کامیاب رہے جن کا طویل واقعہ امام طبرانی کی معجم کبیر میں یوں ہے۔

ایک صاحب امیر المؤمنین عثمان غنی رضی اللہ تعالے عنہ کی بارگاہ میں اپنی کسی حاجت کے لیے حاضر ہوا کرتے۔ حضرت امیر المؤمنین ان کی طرف التفات نہ فرماتے۔ نہ ان کی حاجت پر غور کرتے۔ ایک دن حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالے عنہ سے ملے ان سے شکایت کی۔ حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالے عنہ نے ان صاحب سے فرمایا: اِیْتِ الْمِیْضَاءَۃَ فَتَوَضَّأْ ثُمَّ اِیْتِ الْمَسْجِدَ فَصَلِّ فِیْہِ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ قُلِ اللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ وَاَتَوَجَّہُ اِلَیْکَ بِنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَبِیِّ الرَّحْمَۃِ یَا مُحَمَّدُ اِنِّیْ اَتَوَجَّہُ بِکَ اِلٰی رَبِّیْ فَیَقْضِیْ حَاجَتِیْ وَتَذْکُرُ حَاجَتَکَ وَرُحْ اِلَیَّ حَتّٰی اَرُوْحَ مَعَکَ۔

یعنی وضوگاہ پر جا کر وضو کرو، پھر مسجد میں جا کر دو رکعت نماز پڑھو
پھر یوں دعا کرو، الٰہی میں تجھ سے سوال کرتا اور تیری طرف اپنے نبی محمد
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نبی رحمت کے ذریعہ متوجہ ہوتا ہوں یا رسول اللہ
میں حضور کے وسیلہ سے اپنے رب کی طرف توجہ کرتا ہوں کہ میری حاجت
روا فرمائے اور اپنی حاجت کا ذکر کرو اور شام کو پھر میرے پاس آنا
کہ میں بھی تمہارے ساتھ (حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت
میں) چلوں۔

صاحب حاجت نے جا کر ایسا ہی کیا پھر امیر المومنین حضرت
عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دروازے پر حاضر ہوئے دربان آیا ہاتھ
پکڑ کر امیر المومنین کی بارگاہ میں لے گیا۔ امیر المومنین نے اپنے ساتھ
مسند پر بٹھالیا اور فرمایا کیسے آئے؟ انھوں نے اپنی حاجت عرض کی
امیر المومنین نے روا فرمائی۔ پھر ارشاد کیا اتنے دنوں میں تم نے اس وقت
ہم سے اپنی حاجت کہی اور فرمایا جب کبھی تمھیں کوئی ضرورت پیش آئے
ہمارے پاس آنا۔ اب یہ صاحب امیر المومنین کے پاس سے نکل کر حضرت
عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ملے ان سے کہا اللہ تعالیٰ آپ
کو جزائے خیر دے۔ امیر المومنین نہ میری حاجت میں غور فرماتے تھے
نہ میری طرف التفات لاتے۔ یہاں تک کہ آپ نے ان سے میری سفارش
کی۔ حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: وَاللّٰہِ مَا
کَلَّمْتُہٗ وَلٰکِنْ شَھِدْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ
وَسَلَّمَ وَاَتَاہُ رَجُلٌ ضَرِیْرٌ یَّشْکُوْ اِلَیْہِ ذَھَابَ بَصَرِہٖ فَقَالَ
لَہُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِیْتِ الْمِیْضَاۃَ فَتَوَضَّأْ
ثُمَّ صَلِّ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ ادْعُ بِھٰذِہِ الدَّعَوَاتِ فَقَالَ عُثْمَانُ بْنُ



حُنَیْفٍ فَوَاللّٰہِ مَا تَفَرَّقْنَا وَطَالَ بِنَا الْحَدِیْثُ حَتّٰی دَخَلَ عَلَیْنَا
الرَّجُلُ کَاَنَّہٗ لَمْ یَکُنْ بِہٖ ضُرٌّ قَطُّ۔ خدا کی قسم میں نے تو تمہارے
بارے میں امیر المومنین سے کچھ بھی نہ کہا مگر ہے یہ کہ میں نے سید
عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو دیکھا حضور کی خدمت اقدس میں ایک
نابینا حاضر ہوا اور نابینائی کی شکایت حضور سے عرض کی۔ حضور اقدس
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا وضوگاہ پر جا کر وضو کر کے دو رکعت
نماز ادا کر پھر یہ دعائیں پڑھ۔ حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ
بیان فرماتے ہیں خدا کی قسم ہم اُٹھنے بھی نہ پائے تھے باتیں ہی کر رہے
تھے کہ وہ نابینا ہمارے پاس انکھیارے ہو کر آئے گویا کبھی آنکھوں میں
کچھ نقصان نہ تھا۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ
عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَاٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ۔

ہو سکتا ہے کہ کوئی خرد دماغ شیخ نجدی کا مقلد یہ کہے کہ مذکورہ بالا
روایتوں سے صرف اتنا ثابت ہوتا ہے کہ انفرادی طور پر یا رسول اللہ
پکارنا جائز ہے لیکن کئی افراد مل کر یا رسول اللہ کا نعرہ لگائیں تو یہ ثابت
نہیں تو اس کی ذہن دوزی کے لیے میں حضرت براء بن عازب رضی اللہ
تعالیٰ عنہ کی روایت پیش کرتا ہوں۔

سرکار اعظم پیارے مصطفےٰ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مکہ شریف سے
ہجرت کر کے جس دن مدینہ طیبہ پہونچے تو باشندگان شہر مرد و عورت
اپنے اپنے گھروں کی چھتوں پر چڑھ گئے۔ تاکہ سرکار کا دیدار آسانی سے
کر سکیں اور شہر مدینہ کے لڑکے نیز غلام حضرات مدینہ کی گلیوں، کوچوں
سڑکوں میں پھیل گئے اور سب نعرہ لگاتے تھے۔ یَا مُحَمَّدُ، یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ
یَا مُحَمَّدُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ (صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْکَ وَسَلَّمَ)

مسلم شریف جلد ثانی صفحہ ۴۱۹ میں روایت کے الفاظ یوں ہیں۔ فَصَعِدَ الرِّجَالُ وَالنِّسَاءُ فَوْقَ الْبُیُوْتِ وَتَفَرَّقَ الْغِلْمَانُ وَالْخَدَمُ فِی الطُّرُقِ یُنَادُوْنَ یَا مُحَمَّدُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ یَا مُحَمَّدُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْكَ وَسَلَّمَ۔

(ج) نعرۂ حیدری یا علی کا وجود مدتہائے دراز سے ہے لیکن کس دن کس مہینہ کس سنہ میں اس نعرہ کی ابتداء ہوئی یہ مجھے نہیں معلوم۔ رہا اس نعرہ کے جواز کا ثبوت تو وہ یہ ہے کہ قرآن مجید کی کسی آیت یا صحاح ستہ کی کسی حدیث شریف نے یا علی کا نعرہ لگانے سے منع نہیں کیا اور جس شقی کا یہ اعتقاد ہو کہ یا علی کا نعرہ شرک ہے، یا حرام تو اسے اپنے اس خاص عقیدہ کے ثبوت میں وہ آیت یا حدیث پیش کرنی ہوگی جس میں یا علی پکارنے کو حرام یا شرک قرار دیا گیا ہے۔

امام الطائفہ مُلّا محمد اسمٰعیل دہلوی کے دادا اور وہابیوں کے مستند پیشوا حضرت مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علیہ الرحمہ نے دعائے سیفی اور اعمال جواہر خمسہ کی اجازت حضرت حاجی محمد سعید لاہوری عَلَیْہِ الرَّحْمَہ سے حاصل کی جس کی سند حضرت شاہ صاحب ممدوح نے اپنی کتاب "الانتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ" میں یوں تحریر فرمائی قَالَ الشَّیْخُ الْمُعَمَّرُ الثِّقَةُ حَاجِیْ مُحَمَّدْ سَعِیْدُ لَاهُوْرِیْ اَخَذَ الطَّرِیْقَةَ الشَّطَّارِیَّةَ وَاَعْمَالَ الْجَوَاهِرِ الْخَمْسَةِ مِنَ السَّنْبَقِیْ وَغَیْرِهٖ عَنِ الشَّیْخِ مُحَمَّدْ اَشْرَفْ لَاهُوْرِیْ عَنِ الشَّیْخِ عَبْدِ الْمَلِكِ بَایَزِیْدَ الثَّانِیْ عَنِ الشَّیْخِ وَجِیْهِ الدِّیْنِ الْگُجْرَاتِیْ عَنِ الشَّیْخِ مُحَمَّدْ غَوْثِ الْگَوَالِیَارِیْ۔

عہ اس عربی عبارت کے مضمون کا ترجمہ اوپر گزرا۔



دعائے سیفی کی ترکیب جواہر خمسہ میں یوں ہے۔ نادِ علی ہفت بار یا سہ بار یا یکبار بخواند و آن این است۔ یعنی نادِ علی سات مرتبہ یا تین بار یا ایک بار پڑھے اور وہ یہ ہے۔

نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ عہ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِی النَّوَائِبِ
كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَیَنْجَلِیْ بِوَلَایَتِكَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ
(رضی اللہ تعالیٰ عنک)

حضرت شاہ صاحب موصوف کی تحریر سے آفتاب نصف النہار کی طرح واضح ہے کہ یا علی کی پکار مدتہائے دراز سے جاری ہے۔ اور یہ کہ حضرت شاہ صاحب کے مرشدین نادِ علی کی خود اجازت حاصل کرتے اور دوسروں کو اجازت دیتے۔

(د) نعرۂ مجددی یا اعلیحضرت کا وجود شیخ الاسلام والمسلمین عبد المصطفیٰ امام احمد رضا رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے وصال کے سالہا سال بعد ہوا ہے یہ نعرہ بھی جائز ہے۔ کیونکہ قرآن و حدیث شریف نے اس نعرہ سے نہیں روکا ہے اور جو اس نعرہ کو شرک یا حرام مانے تو اسے وہ آیت یا حدیث تلاش کرکے بطور سند پیش کرنا ہوگا جس میں ندائے یا اعلیحضرت کو شرک یا حرام قرار دیا گیا ہے اس کے علاوہ اس کی جاہلانہ گفتگو قابل سماعت نہ ہوگی۔

(ہ) سرکار اعظم پیارے مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کا مقدس نام سن کر انگوٹھوں کا بوسہ لینا اور آنکھوں سے لگانا جائز و مستحب ہے

عہ ترجمہ: تو حضرت مولیٰ علی رضی اللہ عنہ کو پکار جو عجیب و غریب باتوں کے آئینہ ہیں تو حضرت کو اپنی مصیبتوں میں مددگار پائے گا۔ ہر رنج و غم ختم ہوجائے گا آپ کی ولایت کی برکت سے یا علی یا علی یا علی۔

کیونکہ یہ فعل انواع تعظیم سرکارِ رسالت میں سے ہے اور تعظیم سرکار رسالت
کی ہر نوع ارشاد الٰہی وَتُعَزِّرُوْهُ وَتُوَقِّرُوْهُ کے اطلاق سے
باستثنائے فرد ممنوع و باستثنائے وقت ممنوع، مشروع و محمود ہے
ہاں سرکار کو سجدۂ تحیت بھی انواع تعظیم میں سے ہے لیکن چونکہ خود سرکار
اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنی ذاتِ پاک کے لیے سجدہ سے روکا
ہے اس لیے سرکار کو سجدۂ تحیت ممنوع ہے یوں ہی تقبیلِ ابہامین[عہ] بحالت
نماز و بوقت استماعِ قرآن و استماعِ خطبہ شرعاً ممنوع ہے۔

یہ واضح رہے کہ سرکار اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے
حق میں مکلفین[عہ] کی طرف سے سجدۂ تعظیمی کو ممنوع قرار دیا باقی غیر مکلفین
شجر[عہ] و بہائم نے سرکار اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو سجدۂ تعظیمی بارہا
کیا ہے سرکار نے ان کے سجدۂ تعظیمی کو اپنے حق میں قبول فرمایا ہے۔

سائل مولوی طاہر سلفی سے جس نے یہ کہا ہو کہ سرکار مصطفےٰ صلی اللہ
تعالیٰ علیہ وسلم کا نام نامی سن کر انگوٹھے کا بوسہ لینا اور آنکھوں سے
لگانا واجب ہے اور ہر صحابی اس واجب کو ادا کرنے کا پابند تھا اس سے
سائل مطالبہ کرے کہ حضرات صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین
کی زندگی سے حوالہ دیجئے ہاں جو شخص زیرِ بحث تقبیل ابہامین کو شرک
یا حرام یا ممنوع قرار دے اس سے ہمارا مطالبہ ہے کہ خاص تقبیل ابہامین
مبحوث عنہ کی حرمت یا ممانعت قرآن و حدیث میں دکھاؤ۔

---

عہ تقبیل ابہامین۔ انگوٹھا چومنا۔ عہ مکلفین سے مراد عاقل بالغ مرد اور عورت
ہیں۔ عہ شجر۔ درخت۔ بہائم۔ جانور



## سوال سوم

اہل قبلہ اور اہل لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ کون لوگ ہیں؟ ان کی
تکفیر اہل سنت کے نزدیک جائز ہے یا نہیں؟ کافر کی تعریف کیا ہے؟
اس کی شرعی علامات کیا ہیں؟

## جواب

(الف) شرح فقہ اکبر میں ہے اِعْلَمْ اَنَّ الْمُرَادَ بِاَهْلِ الْقِبْلَةِ
الَّذِيْنَ اتَّفَقُوْا عَلٰى مَا هُوَ مِنْ ضَرُوْرِيَّاتِ الدِّيْنِ كَحُدُوْثِ الْعَالَمِ
وَحَشْرِ الْاَجْسَادِ وَعِلْمِ اللّٰهِ تَعَالٰى بِالْكُلِّيَّاتِ وَالْجُزْئِيَّاتِ وَمَا اَشْبَهَ
ذٰلِكَ مِنَ الْمَسَائِلِ الْمُهِمَّةِ فَمَنْ وَاظَبَ طُوْلَ عُمْرِهٖ عَلَى الطَّاعَاتِ
وَالْعِبَادَاتِ مَعَ اِعْتِقَادِ قِدَمِ الْعَالَمِ اَوْ نَفْيِ الْحَشْرِ اَوْ نَفْيِ عِلْمِهٖ
سُبْحَانَهٗ بِالْجُزْئِيَّاتِ لَا يَكُوْنُ مِنْ اَهْلِ الْقِبْلَةِ وَاَنَّ الْمُرَادَ
بِعَدَمِ تَكْفِيْرِ اَحَدٍ مِنْ اَهْلِ الْقِبْلَةِ عِنْدَ اَهْلِ السُّنَّةِ اَنَّهٗ
لَا يُكَفَّرُ مَالَمْ يُوْجَدْ شَيْءٌ مِنْ اَمَارَاتِ الْكُفْرِ وَعَلَامَاتِهٖ وَلَمْ
يَصْدُرْ عَنْهُ شَيْءٌ مِنْ مُوْجِبَاتِهٖ۔ یعنی جان لو کہ اہل قبلہ سے مراد وہ
لوگ ہیں جو تمام ضروریات دین میں موافق ہیں۔ جیسے عالم کا حادث
ہونا اجسام کا حشر ہونا، اللہ تعالیٰ کا علم تمام کلیات و جزئیات کو محیط
ہونا اور جو بنیادی مسئلے ان کے مانند ہیں تو جو عمر بھر طاعتوں اور
عبادتوں میں لگا رہے یہ اعتقاد رکھتے ہوئے کہ عالم قدیم ہے یا حشر
اجسام نہ ہوگا یا اللہ تعالیٰ جزئیات کو نہیں جانتا تو وہ اہل قبلہ میں سے
نہیں اور اہلسنت کے نزدیک اہل قبلہ میں کسی کو کافر نہ کہنے سے یہ
مراد ہے کہ اسے کافر نہ کہیں گے جب تک اس میں کفر کی کوئی علامت
ونشانی نہ پائی جائے اور کوئی بات اس سے موجب کفر صادر نہ ہو۔

اصطلاح علماء میں اہلِ قبلہ ہی کو اہلِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کہتے ہیں۔

(ب) اہلِ سنت کے نزدیک اہلِ قبلہ کی تکفیر جائز نہیں مَادَامَ ذَاتُ الْمَوْضُوْعِ مُتَّصِفًا بِالْوَصْفِ الْعُنْوَانِیِّ۔

(ج) کافر:۔ وہ شخص ہے جو ضروریاتِ دینِ اسلام میں سے کسی ضروری دین کا مخالف ہو۔

(د) بُت یا سورج کو سجدہ کرنا، زُنّار باندھنا، قشقہ لگانا، شریعت کا استہزا کرنا یہ امورِ کفر کی علامات میں سے ہیں وَعَلَامَاتُہٗ غَیْرُ مَحْصُوْرَۃٍ۔

## سوال چہارم

سرکارِ دوجہاں صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کے حاضر و ناظر اور عالم الغیب ہونے کی دلیل اپنے امام کی تالیف کردہ کتاب سے یا امام الانبیاء خاتم الانبیاء حضرت محمد صلے اللہ عَلَیْہِ وَسَلَّم پر اتاری گئی کتاب (آیاتِ قرآنی) یا وحی غیر متلو سے ثبوت پیش فرمائیں۔

## جواب

(۱) اللہ تعالٰے قرآن مجید میں سرکارِ اعظم پیارے مصطفٰے صلی اللہ تعالٰے عَلَیْہِ وَسَلَّم سے ارشاد فرماتا ہے یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ اِنَّاۤ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا ؕ (ترجمہ:۔ اے غیب کی خبریں بتانے والے (نبی) بے شک ہم نے تمہیں بھیجا حاضر و ناظر۔) (کنز الایمان ترجمہ سرکار اعلیحضرت امام احمد رضا رضی اللہ تعالٰے عنہ ص ۶۱۴ شائع کردہ حفیظ بک ڈپو دھلی)

حضرت صدر الافاضل علامہ سید محمد نعیم الدین مرادآبادی علیہ الرحمۃ اپنی کتاب تفسیر خزائن العرفان میں شاہدًا کی لغوی تحقیق

؎ یعنی اھل القبلۃ لایجوز تکفیرھم عند اھل السنۃ مَادَامُوا اھل القبلۃ۔



کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں۔

شاہدًا کا ترجمہ حاضر و ناظر بہت بہترین ترجمہ ہے۔ مفرداتِ راغب ص ۲۶۷ مطبوعہ بیروت لبنان میں ہے اَلشُّهُوْدُ وَالشَّهَادَةُ اَلْحُضُوْرُ مَعَ الْمُشَاهَدَةِ اِمَّا بِالْبَصَرِ اَوْ بِالْبَصِيْرَةِ۔ یعنی شہود و شہادت کے معنے ہیں حاضر ہونا مع ناظر ہونے کے بصر کے ساتھ ہو یا بصیرت کے ساتھ اور گواہ کو بھی اسی لیے شاہد کہتے ہیں کہ وہ مشاہدہ کے ساتھ جو علم رکھتا ہے اس کو بیان کرتا ہے۔

(تفسیر خزائن العرفان بر ترجمہ کنز الایمان ص ۶۱۴ مطبوعہ دہلی)

(ب) بہ تعلیم الٰہی سرکار اعظم پیارے مصطفٰے صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم مُطَّلع علی الغیب ہیں مُظْهَرٌ عَلَى الْغَيْبِ ہیں، غیب داں ہیں عالمٌ بالغیب ہیں غیب کی باتیں جانتے ہیں۔ عالم ماکان و مایکون ہیں لیکن بایں ہمہ ہم سُنّی مسلمان سرکار مصطفٰے صلی اللہ تعالٰے عَلَیْہِ وَسَلَّم کے حق میں عَالِمُ الْغَيْبِ کا کلمہ نہیں بولتے یہ کلمہ خصوصی طور پر صرف رب العزت جَلَّ جَلَالُہٗ کے لیے بولا جائے گا جیسا کہ سرکار بفضلِ الٰہی رحیم ہیں، مہربان ہیں۔ مگر سرکار کو ہم لوگ رحمٰن نہیں کہتے۔

سرکار اَعلَمُ الخَلْق پیارے مصطفٰے صلّے اللہ تعالٰے عَلَیْہِ وَسَلَّم کے مُطَّلَعٌ عَلَى الْغَيْبِ ہونے کی پہلی دلیل لفظِ نبی ہے جو نبوت کا صفتِ مشبّہ ہے۔ اللہ تعالٰے نے قرآن مجید میں جگہ جگہ سرکار کے حق میں نبی کا کلمہ ارشاد فرمایا ہے۔ نبی خالص عربی لفظ ہے اس کا مصدر نبوت ہے سیرت کی مشہور کتاب "شفاء" میں امام قاضی عیاض اندلسی عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ

ع: مفردات امام راغب اصفہانی کا یہ حوالہ وہابیوں کے مولانا عبدالرشید نعمانی نے لغات القرآن ج ۳ ص ۲۹۸ مطبوعہ ندوۃ المصنفین جامع مسجد دہلی میں بطور سند نقل کیا ہے۔

وَالرّضوان تحریر فرماتے ہیں۔ اَلنُّبُوَّۃُ ھِیَ الْاِطِّلَاعُ عَلَی الْغَیْبِ۔

شارح بخاری امام قسطلانی علیہ الرحمۃ اپنی کتاب مَوَاہِبِ لَدُنِّیَہ میں فرماتے ہیں اَلنُّبُوَّۃُ مَاخُوْذَۃٌ مِّنَ النَّبَاءِ بِمَعْنَی الْخَبَرِ اَیْ اَطْلَعَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَی الْغَیْبِ ان دونوں عبارتوں کا حاصل یہ ہے کہ نبی کے معنیٰ ہیں مُطَّلِعٌ عَلَی الْغَیْبِ یعنی غیب سے آگاہ، غیب جاننے والا۔

حنفی وہابیوں کی درس گاہ مدرسہ دیوبند کے استاذ مولوی عبدالحفیظ بلیاوی عربی لغت کی مشہور کتاب "مِصْبَاحُ اللُّغَاتِ" ص۸۴۸ میں لکھتے ہیں اَلنَّبِیُّ وَالنَّبِیُّ اللہ تعالیٰ کے اِلہام سے غیب کی باتیں بتانے والا۔

پھر غیب کی باتیں تو وہی بتائے گا جو غیب کی باتیں جانتا ہو تو خود کلمۂ نبی نے فیصلہ کر دیا کہ سرکارِ مصطفےٰ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مُطَّلِعٌ عَلَی الْغَیْبِ ہیں، غیب کی باتیں جانتے ہیں اس بحث سے ثابت ہوا کہ جو شخص سرکارِ مصطفےٰ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے علمِ غیب نہ مانے وہ سرے سے پیارے مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نبوت ہی کا منکر ہے۔ سرکار کے حق میں لفظِ نبی کا اقرار کرنے کے سبب وہ منکرِ نبوت ہونے سے نہیں بچ سکتا۔ جس طرح ایک شخص سرکار کے حق میں خَاتَمُ النَّبِیِّیْنَ کا لفظ بولتا ہو اور سرکار کے خاتم النبیین ہونے کا اقرار بھی کرتا ہو لیکن خاتم النبیین کے معنے آخر الانبیاء کا منکر ہو تو وہ سرے سے سرکار کے وصفِ ختمِ نبوت ہی کا منکر ہے۔

حضرت علامہ محمد بن عبدالباقی زرقانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی کتاب زرقانی شرح مَوَاہِبِ لَدُنِّیَہ جلد اوّل ص۱۹ میں تحریر فرماتے ہیں قَالَ الْغَزَالِیُّ النُّبُوَّۃُ عِبَارَۃٌ عَمَّا یَخْتَصُّ بِہِ النَّبِیُّ وَیُفَارِقُ



بِہٖ غَیْرَہٗ وَھُوَ یَخْتَصُّ بِاَنْوَاعٍ مِّنَ الْخَوَاصِ اَحَدُھَا اَنَّہٗ یَعْرِفُ حَقَائِقَ الْاُمُوْرِ الْمُتَعَلِّقَۃِ بِاللّٰہِ تَعَالٰی وَصِفَاتِہٖ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَالدَّارِ الْاٰخِرَۃِ عِلْمًا مُخَالِفًا لِعِلْمِ غَیْرِہٖ بِکَثْرَۃِ الْمَعْلُوْمَاتِ وَزِیَادَۃِ الْکَشْفِ وَالتَّحْقِیْقِ وَثَانِیْھَا اَنَّ لَہٗ فِیْ نَفْسِہٖ صِفَۃً بِھَا تَتِمُّ الْاَفْعَالُ الْخَارِقَۃُ لِلْعَادَۃِ کَمَا اَنَّ لَنَا صِفَۃً تَتِمُّ بِھَا الْحَرَکَاتُ الْمَقْرُوْنَۃُ بِاِرَادَتِنَا وَھِیَ الْقُدْرَۃُ وَثَالِثُھَا اَنَّ لَہٗ صِفَۃً بِھَا یُبْصِرُ الْمَلٰٓئِکَۃَ وَیُشَاھِدُ ھُمْ کَمَا اَنَّ لِلْبَصِیْرِ صِفَۃً بِھَا یُفَارِقُ الْاَعْمٰی وَرَابِعُھَا اَنَّ لَہٗ صِفَۃً بِھَا یُدْرِکُ مَا سَیَکُوْنُ فِی الْغَیْبِ۔

یعنی امام غزالی قُدِّسَ سِرُّہٗ نے فرمایا کہ نبوت سے وہ وصف مراد ہے جو صرف نبی ہی کے ساتھ پایا جاتا ہے اور جس کے سبب نبی غیرِ نبی سے ممتاز ہوتا ہے اور اس وصف میں چند قسم کے خاصّے داخل ہیں۔

ایک یہ کہ جو امور اللہ عزّوجلّ اور اس کی صفات نیز فرشتوں اور دارِ آخرت سے متعلق ہیں۔ نبی ان کے حقائق کا عارف ہوتا ہے اس طرح کہ دوسروں کے علم کو کثرتِ معلومات اور زیادتی کشف و تحقیق میں نبی کے علم سے کچھ نسبت نہیں ہوتی۔

دوسرے یہ کہ نبی کی ذات میں ایک ایسا وصف ہے جس سے افعال خارقۂ عادت (یعنی معجزات) پورے ہوتے ہیں۔ جس طرح ہم لوگوں کو ایک ایسا وصف حاصل ہے جس سے ہماری ارادی حرکتیں پوری ہوتی ہیں اور اس وصف کو قدرت (اور طاقت) کہتے ہیں۔

تیسرے یہ کہ نبی کو (غیبی بصارت کا) ایک ایسا وصف حاصل ہے، جس سے وہ فرشتوں کو دیکھتا اور ان کا مشاہدہ کرتا ہے جس طرح

اولیاء خدا کے روبرو ایک ذرۂ ناچیز سے بھی کم تر ہیں۔ لہٰذا مولوی اسمٰعیل صاحب دہلوی خدا کے روبرو ایک ذرۂ ناچیز سے بھی کمتر ہیں، مسطورۂ بالا صغریٰ، کبریٰ اور اس کا نتیجہ آپ حضرات کے نزدیک حق ہے یا باطل؟

——— ۰ اس حق کی اشاعت آپ حضرات کو گوارا ہے ناگوار؟ کس جرم و خطا پر مولوی اسمٰعیل صاحب بارگاہِ احدیت جلّ جلالہٗ، میں ایک ذرۂ ناچیز سے بھی کمتر وحقیر ٹھہرے؟

۷) مُلّا اسمٰعیل صاحب دہلوی عقیدۂ وہابیہ کی ترجمانی کرتے ہوئے لکھتے ہیں ——— ۰ اللہ کی شان بہت بڑی ہے کہ سب انبیاء اور اولیاء اس کے روبرو ایک ذرۂ ناچیز سے بھی کمتر ہیں۔ (تقویۃ الایمان ص۲۷) آپ حضرات کے نزدیک تقویت الایمان کا مذکورۂ بالا عقیدہ کفری ہے یا اسلامی؟ بر تقدیر ثانی وہ آیت تلاوت کیجیے جس میں اس عقیدہ کی تعلیم دی گئی یا وہ حدیث متواتر لایے جس میں انبیاء کرام اور اولیاء عظام کو بارگاہِ احدیت جلّ جلالہٗ میں ایک ذرۂ ناچیز سے بھی کم تر قرار دیا گیا ——— ۰

) اللہ تعالیٰ حضرت سیدنا موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حق میں فرماتا ہے: وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا ۰ دوسری جگہ عام متقیوں کے بارے میں قرآن کریم نے ارشاد فرمایا: اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰىكُمْ تیسری جگہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ان تینوں آیتوں کا آپ رواں اردو میں ترجمہ کردیں تاکہ لوگوں کے لیے حق واضح ہو ——— ۰



(۷۴) زید اللہ تعالیٰ کی بے نہایت بڑائی اس طرح بیان کرتا ہے۔

(الف) اللہ تعالیٰ کی قدرت بہت بڑی ہے اگر وہ چاہے تو وہابی علماء کو استنجا کا ڈھیلا بنادے ——— ۰

(ب) اللہ تعالیٰ کی قدرت کی کوئی حد نہیں اگر وہ چاہے تو گونڈہ بستی کے وہابی عقیدہ والوں کو بندر اور سور بنادے۔

(ج) اللہ تعالیٰ کی شان بہت بڑی ہے اگر وہ چاہے تو وہابی مولویوں کو بیت الخلاء کا کیڑا بنادے۔

——— زید کے مذکورہ بالا اقوال کے پیش نظر مندرجہ ذیل امور دریافت طلب ہیں۔

(۷۴/۱) ——— آپ حضرات کو اللہ تعالیٰ کی یہ بڑائی، یہ شان یہ قدرت تسلیم ہے یا نہیں؟

۷۴/۲ ——— آپ حضرات کے نزدیک زید نے اللہ تعالیٰ کی شان بیان کرنے کی آڑ میں وہابی مولویوں اور عالموں کی تحقیر کی یا تکریم کی؟

۷۴/۳ ——— اس طرح اللہ کی قدرت و شان بیان کرنے پر آپ حضرات کو اعتراض ہے یا نہیں؟

(۷۵) خود اللہ جلّ مجدہٗ اپنی شان یوں بیان فرماتا ہے:

(الف) سُبْحٰنَ الَّذِيْٓ اَسْرٰى بِعَبْدِهٖ لَيْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا (الآیۃ)

(ب) هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ

ان دونوں آیتوں کا ترجمہ کرکے بتایئے کہ اللہ تعالیٰ کی شان

بیان کرنے کا یہ قرآنی طرز آپ حضرات کو پسند ہے یا ناگوار؟

(۷۶) ______ ٥ آپ حضرات کے نزدیک سرکار مصطفیٰ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم رَحْمَةٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ہیں یا نہیں؟ بر تقدیر اوّل رَحْمَةٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ کے لوازم بیان کریں۔

(۷۷) اِذَا ثَبَتَ الشَّیْءُ ثَبَتَ بِلَوَازِمِہٖ یہ قاعدہ آپ حضرات کے نزدیک حق ہے یا باطل؛ بر تقدیر ثانی هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۔

(۷۸) رَحْمَةٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ کا وجود خَلْقِ الْعٰلَمِيْنَ سے پہلے ہے یا بعد میں؟

(۷۹) سرکارِ ارض و سما، پیارے مصطفیٰ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کو حاضر و ناظر کہنا آپ حضرات کے نزدیک جائز ہے یا حرام یا شرک؟ بر تقدیر ثانی و ثالث وہ آیت یا حدیث سامنے لائیں جس میں خاص طور پر سرکار مصطفیٰ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کو حاضر و ناظر کہنے سے منع کیا گیا ہے۔

(۸۰) آپ حضرات کے نزدیک گواہ کے معنی کیا ہیں؟

(۸۱) اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِحَيِّنَا وَمَيِّتِنَا وَشَاهِدِنَا وَغَائِبِنَا کا ترجمہ کیا ہے؟

(۸۲) حضرت شیخ مولانا شاہ عبد الحق محدّث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ ہجری علیہ الرحمۃ والرضوان تحریر فرماتے ہیں ______ ٥ با چندیں اختلافات و کثرت مذاہب کہ در علمائے امت است یک کس را دریں مسئلہ خلافے نیست کہ آنحضرت صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلّم بحقیقت حیات بے شائبۂ مجاز و توہم تاویل دائم و باقی است



و بر اعمال امت حاضر و ناظر و مر طالبان حقیقت را و متوجہان آنحضرت را مفیض و مُربّی ست ______ ٥

(مکتوبات شیخ محقق دہلوی بر حاشیہ اخبار الاخیار ص۱۶۱ مطبوعہ کتب خانہ رحیمیہ دیوبند)

حضرت محدّث دہلوی کی مذکورہ بالا فارسی عبارت کا اردو میں ترجمہ کیا ہے؟

(۸۳) حضرت شیخ محقق دہلوی علیہ الرحمۃ کی اس تحریر سے علمائے امت کا سرکار مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات غیر تاویلی اور سرکار کے حاضر و ناظر ہونے پر متفق ہونا ثابت ہے یا نہیں؟

(۸۴) ان اتفاقی مسائل بیان کرنے کے ضمن میں حضرت شیخ محقق علیہ الرحمۃ نے سرکار مصطفیٰ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کو حاضر و ناظر مانا اور لکھا۔ آپ حضرات کے نزدیک حضرت شیخ محقق رحمۃ اللہ علیہ صحیح العقیدہ رہ گئے یا نہیں؟

(۸۵) شارح مشکوٰۃ حضرت مُلّا علی قاری مہاجر مکّی متوفی ۱۰۱۴ھ ہجری اپنی کتاب شرح شفا جلد سوم ص۴۶۴ میں زیر عبارت شفائے امام قاضی عیاض اِنْ لَّمْ يَكُنْ فِي الْبَيْتِ اَحَدٌ فَقُلِ السَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ تحریر فرماتے ہیں لِاَنَّ رُوْحَ النَّبِيِّ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ حَاضِرَةٌ فِيْ بُيُوْتِ اَهْلِ الْاِسْلَامِ

اس عبارت میں حضرت مُلّا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے سرکار

---

عہ اگر گھر میں کوئی شخص نہ ہو تو تم یوں عرض کرو، اے پیارے نبی! حضور پر سلام اور اللہ کی رحمت نیز اس کی برکتیں نازل ہوتی رہیں۔ عمہ اس لیے کہ سرکار مصطفیٰ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کی مقدس روح مسلمانوں کے گھروں میں حاضر ہے۔

مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو حاضر کہا ہے آپ حضرات کے مسلک میں حضرت مُلّا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر شرعًا کیا حکم ہے؟

(۸۶) امام الطائفہ مولوی اسمٰعیل دہلوی اپنی کتاب صراطِ مستقیم ص ۹۵ میں تحریر کرتے ہیں "بمقتضائے ظلمات بعضہا فوق بعض از وسوسۂ زنا خیال مجامعت زوجۂ خود بہتر ست وصرف ہمّت بسوئے شیخ وامثال آں از معظمین گو جناب رسالت مآب باشند بچندیں مرتبہ بدتر از استغراق در صورت گاؤ وخر خود ست" اس فارسی عبارت کا ترجمہ کیا ہے؟

(۸۷) غوثِ اعظم اور غوث الثقلین کے معنیٰ کیا ہیں؟ اگر ہو سکے تو غوث کا کار منصبی بھی بیان کریں۔

(۸۸) حضور پرنور شیخ المشائخ سیدنا سید عبدالقادر محی الدین جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو غوثِ اعظم اور غوث الثقلین کہنا آپ حضرات کے نزدیک جائز ہے یا حرام ہے یا شرک؟ برتقدیر ثانی وثالث قائل کا شرعًا کیا حکم ہے اور قائل کو دینی پیشوا ماننا درست ہے یا نہیں؟

(۸۹) پیشوائے وہابیہ مُلّا رشید احمد گنگوہی کو غوثِ اعظم کہنا شرعًا درست ہے یا نہیں؟ برتقدیر ثانی قائل کا عصیان کس درجہ کا ہے؟

(۹۰) ہندہ کا حال ہے کہ اس سے اولاد ہونے کی کوئی امید نہیں۔ زید جس کو لوگ اللہ والا سمجھتے ہیں وہ ہندہ سے کہتا ہے کہ میں تجھ کو بیٹا دوں گا۔ آپ حضرات کے مسلک میں زید کا مذکورہ بالا جملہ بولنا جائز ہے یا کفر؟ ہر دو تقدیر پر شرعی دلیل قائم کریں۔



(۹۱) کیا آپ حضرات کے مسلک میں اللہ تعالیٰ کے محبوب مقرب بندوں کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ اختیار حاصل ہے کہ وہ بے اولاد عورتوں کو بیٹا دیں؟

(۹۲) بکر اپنی عمر کے گیارہویں سال میں نماز پنجگانہ کا پابند ہوا اور تاحیات نماز پڑھتا رہا اس درمیان میں اس نے فرض نمازوں کے ساتھ سنّت اور نفل نمازوں کی بھی اچھی طرح محافظت کی۔ کبھی کوئی سنت اور نفل نماز اس نے ترک نہ کی۔ آپ حضرات کے مسلک میں بکر کا یہ طرز عمل قابل اعتراض ہے یا نہیں برتقدیر ثانی دعویٰ کو دلیل شرعی سے مبرہن کریں۔

(۹۳) ٹرین، ہوائی جہاز، بس، سائیکل کے ذریعہ سفر کے جواز کا اعتقاد بدعت ہے یا ثابت بالسنّۃ؟ برتقدیر ثانی یہ اعتقاد کتب احادیث سے نقل کر کے پیش کریں۔

(۹۴) یہ عقیدہ کہ پیشوائے وہابیہ مُلّا اسمٰعیل صاحب دہلوی شہید ہیں، آپ حضرات کے نزدیک حق ہے یا باطل؟ اگر حق ہے تو آپ کو قرآن مجید یا حدیث شریف سے اس عقیدہ کا صغریٰ ثابت کرنا ہوگا اور اگر آپ صغریٰ کا ثبوت اپنے راویان افسانہ نویس کے قول سے پیش کریں گے تو وہ آپ حضرات کے مسلک کے خلاف ہونے کی وجہ سے مردود کر دیا جائے گا کیونکہ آپ حضرات تو وہی بات مانتے ہیں جس کا تذکرہ قرآن مجید یا صحاح ستّہ میں ہو لہٰذا اگر آپ اپنے امام الطائفہ دہلوی مذکور کو شہید مانتے ہیں تو ہمیں ان کا شہید ہونا قرآن یا حدیث میں دکھائیں۔

(۹۵) عبدالودود دہلوی کے باپ حاجی عبدالمالک سوت والے صدر بازار

دہلی ۶ نے ۱۳۷۵ھ ہجری میں تقویۃ الایمان کا جو نسخہ طبع کرا کر
شائع کیا اس کے صفحہ ۸۸ پر زیر عنوان "ضروری گذارش"
یہ عقیدہ تحریر ہے کہ "اس کتاب (تقویت الایمان) کا مطالعہ
ہر چھوٹے بڑے مرد عورت پر ضروریاتِ دین میں سے ہے۔"
کیا آپ حضرات کے نزدیک تقویت الایمان کا مطالعہ ضروریاتِ
دین میں سے ہے؟ اگر ہاں تو قرآن یا حدیث سے اس امر کا
ثبوت دیں کہ تقویت الایمان کا مطالعہ ضروریاتِ دین میں سے
ہے اور اگر نہیں تو جو شخص غیر ضروریاتِ دین کو ضروریاتِ دین
میں سے قرار دے وہ فاسد العقیدہ ہے یا نہیں؟

(۹۶) ضروریاتِ دین کی تعریف کیا ہے؟ یہ خیال رہے کہ آپ سے
ضروریاتِ دین کا ترجمہ نہیں پوچھا جا رہا ہے۔

(۹۷) کیا آپ حضرات کے مسلک میں قرآن مجید کا مطالعہ ضروریاتِ
دین میں سے ہے؟

(۹۸) منشی حاجی عبدالمالک دہلوی مذکور کے شائع کردہ نسخۂ تقویۃ الایمان
کے اوائل میں عبدالودود بن عبدالمالک دہلوی نے پیشوائے
وہابیہ مُلّا اسمٰعیل دہلوی کی ایک مختصر سوانح عمری تحریر کی جس کے
آخر میں انھوں نے مُلّا اسمٰعیل دہلوی کے حق میں کلمۂ ترضی یعنی رضی
اللہ عنہ وارضاہ استعمال کیا ہے کیا آپ حضرات کے مسلک
میں رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کلمہ مولوی اسمٰعیل دہلوی کے لیے بولنا
لکھنا شرعاً جائز ہے؟ اگر ہاں تو خاص مولوی اسمٰعیل دہلوی
کے بارے میں رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے استعمال کا جواز قرآن مجید
یا حدیث شریف سے ثابت کریں پھر اگر آپ اپنے مسلک سے



ہٹ کر قرآن و حدیث کے بجائے دیگر اقوال سے جواز کا ثبوت
دیں گے تو اُسے باطل اور مردود قرار دیا جائے گا۔

(۹۹) مدارسِ مُروّجہ کا وجود کب سے ہوا جن کے لیے صدر و ناظم
وغیرہ کا انتخاب ہوتا ہے جن میں تعلیم دینے کے لیے مدرسین اور
ان کی ماہانہ تنخواہ مقرر کی جاتی ہے، رجسٹر حاضری طلبہ میں متعلمین کا
نام درج کیا جاتا ہے اور روزانہ ان کی حاضری لکھی جاتی ہے،
رجسٹر حاضری مدرسین میں اساتذہ روزانہ اپنا دستخط کرتے ہیں،
درس و تدریس کے لیے عمارت بنائی جاتی ہے، اساتذہ اور طلبہ
کے لیے ایام تعطیل مقرر ہوتے ہیں۔ سالانہ امتحان کے لیے دن
مقرر کیا جاتا ہے، اگر آپ حضرات مدارس مروّجہ کا قیام اور ان کے
لوازم کو جائز مانتے ہیں تو قرآن مجید کی آیت یا حدیث شریف کا
عربی متن پیش کریں جس سے امور مذکورۂ بالا میں سے ہر ہر امر کا
جواز شرعاً ثابت ہو۔

(۱۰۰) ابلیس لعین آپ حضرات کے نزدیک مُوَحِّد ہے یا مُشرک؟

(۱۰۱) جو شخص ابلیس لعین کے لیے علم محیط زمین تسلیم کرے وہ آپ حضرات
کے نزدیک مسلمان ہے یا کافر؟

(۱۰۲) یہ عقیدہ کہ "فاسق مُوَحِّد ہزار درجہ بہتر ہے متقی مشرک سے"
آپ حضرات کے نزدیک حق ہے یا باطل؟ بر تقدیر اوّل اس
عقیدہ کی حقانیت قرآن مجید یا حدیث شریف سے ثابت کریں۔

(۱۰۳) مُتّقی اور مشرک کی شرعی تعریف کیا ہے؟ پھر ان دونوں کے درمیان
تساوی، تباین، عموم و خصوص مطلق، عموم و خصوص من وجہ میں
سے کون سی نسبت ہے؟ نیز متقی مشرک بطور مرکب وصفی کی

شرعی تعریف تحریر کریں۔

(۱۰۴) زید مُوحِّد کے گھر میں گیارہ بجے رات میں آگ لگی جبکہ اس کے گاؤں والے اپنے گھروں میں سو رہے تھے۔ زید اور اس کے گھر والوں نے شور مچایا اور گاؤں والوں کو مدد کے لیے پکارا۔ گاؤں کے لوگ زید کی پکار پر دوڑ پڑے اور اس کے گھر کی آگ بجھائی۔ بکر کہتا ہے کہ زید پر فرض تھا کہ مصیبت، وحادثہ پیش آنے پر وہ اپنے تنہا مالک وخالق خدائے پاک کو پکارتا اور آفت ٹلنے کے لیے اسی سے مدد مانگتا، لیکن زید نے خدا کو چھوڑ کر مدد کے لیے خدا کے غیروں کو پکارا اور اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ؏ کے حصر کی مخالفت کرتے ہوئے غیر اللہ سے مدد مانگی اس لیے وہ مشرک ہو گیا۔ زید کے مذکورہ بالا فعل اور بکر کے قول کو سامنے رکھ کر ذیل میں چند امور تنقیح طلب ہیں۔

(الف) زید کا اپنی حاجت روائی کے سلسلے میں خدائے پاک کو پکارنے اور اس سے مدد مانگنے کے بجائے اپنے گاؤں کے باشندوں کو پکارنا اور اس سے مدد مانگنا، آپ حضرات کے نزدیک عقیدۂ توحید کے مخالف ہے یا مطابق؟

(ب) زید اور اس کے گھر والوں نے مذکورہ حادثہ کے وقت غیر اللہ کو غائبانہ ندا کی اور غیر اللہ سے مدد مانگی آپ حضرات کے نزدیک زید اور اُس کے گھر والوں نے اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ؏ کے حصر کی مخالفت کی یا موافقت کی۔؟

(ج) زید نے حادثہ پیش آجانے پر زبردست کارساز خدائے پاک کو چھوڑ کر اس کے عاجز بندوں سے مدد مانگی آپ

؏ ہم تجھ ہی سے مدد مانگیں



حضرات کے نزدیک زید مشرک ہو گیا یا مسلمان رہ گیا؟

(د) زید کے بارے میں بکر کا قول آپ حضرات کے نزدیک تقویۃ الایمان کی تعلیمات و ہدایات کے عین مطابق ہے یا مخالف؟

(ھ) تقویۃ الایمان ص ۲۴ میں ہے "ہمارا جب خالق اللہ ہے اور اس نے ہم کو پیدا کیا تو ہم کو چاہیے کہ اپنے تمام کاموں پر اُسی کو پکاریں ــ"۔ تقویۃ الایمان کی یہ تعلیم آپ حضرات کے لیے معمول بہ ہے یا نہیں؟ نشیب و فراز سوچ کر جواب دیں۔

(۱۰۵) کیا آپ حضرات کے نزدیک یہ عقیدہ صحیح ہے کہ اللہ تعالیٰ کے جتنے مقرب بندے ہیں وہ سب انسان ہی ہیں اور بندے عاجز؟

(۱۰۶) جو شخص وقوع کذب باری تعالیٰ کا قائل ہے وہ آپ حضرات کے مسلک میں کافر و مرتد ہے یا مسلمان؟ ہر دو تقدیر پر دلیل شرعی قائم کریں۔

(۱۰۷) یہ درود و سلام اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ، اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ، پڑھنا آپ حضرات کے نزدیک جائز ہے یا حرام ہے یا شرک؟ برتقدیر ثانی وثالث وہ آیت کریمہ تلاوت کیجیے جس میں خاص اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ کو حرام یا شرک قرار دیا گیا ہے یا وہ حدیث شریف پیش کریں جس میں خالص اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ کو حرام یا شرک یا کم از کم ممنوع بتایا گیا ہے۔ اس سوال کے جواب میں ہم آپ حضرات کے ذاتی اقوال سننا نہیں چاہتے۔ آپ کے عقائد نامہ میں پتھر کی لکیر

کی طرح یہ لکھا ہوا ہے کہ

"ہر خاص وعام کو چاہیے کہ اللہ ورسول ہی کے کلام کو تحقیق کریں اور اسی کو سمجھیں اور اسی پر چلیں اور اُسی کے مطابق اپنے ایمان کو ٹھیک کریں ـــــ"

اگر آپ اپنے کو خاص سمجھتے ہیں اور مذکورِ بالا درود شریف کے ممنوع ہونے کا عقیدہ رکھتے ہیں تو اللہ ورسول ہی کے کلام سے ثبوت دیں اور اپنا ایمان ٹھیک کریں اور اگر آپ اپنے کو عام لوگوں میں شمار کرتے ہیں تب بھی اللہ ورسول ہی کے کلام سے آپ درود شریف مذکور کے ممنوع ہونے کا ثبوت دیں۔

(۱۰۸) جس نادِ علی کے عمل کو حضرت مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے مرشد کی اجازت سے حاصل کیا وہ یہ ہے۔

نَادِ عَلِیًّا مَظْھَرَ الْعَجَائِبِ    تَجِدْہُ عَوْنًا لَّکَ فِی النَّوَائِبِ

کُلُّ ھَمٍّ وَّغَمٍّ سَیَنْجَلِیْ    بِوَلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ

آپ ان کلمات کا ترجمہ کرکے بتائیں کہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور ان کے اساتذہ حضرت حاجی شیخ محمد سعید لاہوری سے لے کر حضرت شیخ محمد غوث گوالیاری تک نادِ علی کا مضمون صحیح مان کر اور یا علی یا علی کی پکار جائز قرار دے کر صحیح العقیدہ پیشوائے دین رہ گئے یا نہیں؟

(۱۰۹) کیا آپ حضرات کی معلومات میں کوئی ایسی آیت یا حدیث ہے جس میں یارسولَ اللہ، یانبیَّ اللہ کی نداء کو شرک یا حرام یا ممنوع بتایا گیا ہے۔ اگر ہاں تو وہ آیت یا حدیث پیش کریں۔ اس



سوال کا جواب لکھتے وقت اپنے عقائد نامہ کی اس تعلیم کو ضرور سامنے رکھیں کہ ہر خاص وعام کو چاہیے کہ اللہ ورسول ہی کے کلام کو تحقیق کریں اور اسی کو سمجھیں اور اسی پر چلیں اور اسی کے موافق اپنے ایمان کو ٹھیک کریں۔

(۱۱۰) اَللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اَعْلَمُ رَجُلٌ جَلَّا لَہٗ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کا ترجمہ اور ترکیب نحوی کرکے بتائیں کہ مسلمانوں کو یہ جملہ یا اس کا ہم معنیٰ اردو جملہ بولنا جائز ہے یا نہیں، ہر دو تقدیر پر دلیلِ شرعی قائم کریں۔

---

قَدْ تَمَّتْ ھٰھُنَا الْاَسْئِلَۃُ النَّافِعَۃُ بِعَوْنِ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْغَالِبِ الْقَوِیِّ ثُمَّ بِعِنَایَۃِ رَسُوْلِہِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ثُمَّ بِکَرَمِ ابْنِہِ السَّیِّدِ الْکَرِیْمِ الْغَوْثِ الْاَعْظَمِ رَضِیَ عَنْہُ رَبُّہُ الْاَکْرَمُ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی وَسَلَّمَ عَلٰی اَوَّلِ خَلْقِہٖ وَاَفْضَلِ خَلْقِہٖ وَاَعْلَمِ خَلْقِہٖ وَاَرْحَمِ خَلْقِہٖ وَاَسْمَعِ خَلْقِہٖ وَاَنْفَعِ خَلْقِہٖ وَاَبْصَرِ خَلْقِہٖ وَاَنْصَرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَعِتْرَتِہٖ وَابْنِہِ الْغَوْثِ الْاَعْظَمِ الْجِیْلَانِیِّ اَجْمَعِیْنَ وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

---

بدرُالدّین احمد قادری رضوی مدرس مدرسہ غوثیہ بڑھیا
کھنڈسری ضلع بستی، ۵ر رجب ۱۳۹۹ھ یوم پنجشنبہ۔
۳۱ مئی ۱۹۷۹ء

# سنگین دھاندلی

زیر نظر رسالہ تحقیقی جواب محمد ذکری نیپا ساکن پرسا متصل بیناڈاک خانہ الٹوا ضلع بستی نے ۷ رجب ۱۳۹۹ھ ہجری مطابق ۳ جون ۱۹۷۹ء کو مولوی طاہر سلفی صاحب ساکن دو بھڑیا کے پاس پہونچایا اور اُن سے وصولیابی کی ایک تحریر حاصل کر کے مجھے دی۔ تحریر کی نقل حسب ذیل ہے۔

بسمہٖ تعالیٰ

میرے سوالوں کا جواب "تحقیقی جواب" کے نام سے ۳ جون ۱۹۷۹ء موصول ہوا۔ فقط

طاہر سلفی عفی عنہٗ
۳ جون ۱۹۷۹ء



مولوی طاہر سلفی صاحب کے پاس تحقیقی جواب بھیج دینے کے بعد مجھے مکتبہ حبیبیہ مسجد اعظم اتر سوئیا شہر الہ آباد کا شائع کردہ رسالہ الصرود الثلاثہ ملا جسے پڑھ کر میرے لیے وہابیوں کی سنگین دھاندلی کا نقشہ تازہ ہوگیا اور یہ امر تسلیم کرنے پر میں مجبور ہوا کہ علمی میدان میں "وہابی" تیلی کا بیل ہے جو دن بھر چل کر اپنی جگہ پر ہی رہ جاتا ہے۔

بھیمڑی ضلع تھانا متصل بمبئی میں ۵ جمادی الاوّل ۱۳۹۳ھ ہجری مطابق ۶ جون ۱۹۷۳ء کو مجلس شرائطِ مناظرہ منعقد ہوئی جس میں سُنّی مسلمانوں کی طرف سے حضور مجاہد ملت[ع] حضرت مولانا شاہ حبیب الرحمٰن صاحب قبلہ رئیس اڑیسہ وحضرت علامہ ارشد القادری وغیرہ علمائے اہل سنت نے اور دیوبندیوں کی طرف سے فاضل وہابیہ مولوی عبد السلام لکھنوی پسر امام الخوارج عبد الشکور کاکوروی ومبلغ مدرسۂ دیوبند مولوی ارشاد احمد وغیرہ ملّایان وہابیہ نے شرکت کی۔ شرائطِ مناظرہ پر بحث کے بعد مناظرہ کی تاریخ ۱۱ شوال ۱۳۹۳ھ مطابق ۷ نومبر ۱۹۷۳ء عیسوی قرار پائی۔ اختتامِ مجلس پر فاضلِ وہابیت مولوی عبد السلام لکھنوی صاحب نے حضور مجاہد ملت قبلہ کی خدمت میں دس۱۰ سوال ذریعہ مولوی ارشاد احمد بھیجا۔

مناظرہ کی تاریخ مقررہ ۱۱ شوال ۱۳۹۳ھ ہجری سے پہلے ہی سائل مولوی عبد السلام کی موت ہوگئی لیکن پھر بھی حضور مجاہد ملت قبلہ نے آنجہانی فاضل وہابیہ کے سوالوں کا جواب مرتب فرما کر مناظرۂ بھیمڑی منعقدہ ۱۱ شوال ۱۳۹۳ھ ہجری کے موقع پر دیوبندیوں کے مولانا ارشاد احمد مبلغ دیوبند کو

---

[ع] ۶ جمادی الاولیٰ ۱۴۰۱ھ ہجری یوم جمعہ کو بوقت عصر حضور مجاہد ملت علیہ الرحمۃ والرضوان نے بمبئی میں وصال فرمایا۔

سپرد کر دیا۔

پھر جب مولانا محمد علی صاحب ناظم مکتبہ حبیبیہ شہر الہ آباد نے جمادی الاولیٰ ۱۳۹۸ھ ہجری میں رسالہ **الصرود الثلاثہ** اپنے مکتبہ سے شائع کیا تو اس کے آخر میں فاضل وہابیہ عبد السلام لکھنوی کا بھیمڑی والا دس سوال اور اس کے ساتھ حضور مجاہد ملت قبلہ کا جواب بھی طبع کرایا۔

ناظرین کی معلومات میں اضافہ کی خاطر میں آنجہانی مولوی عبد السلام کے دس سوالات میں سے دوسرا اور چوتھا سوال **الصرود الثلاثہ** سے ذیل میں نقل کرتا ہوں۔

(۲) اہل قبلہ اور اہل لآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ کون لوگ ہیں۔ ان کی تکفیر اہل سنت کے نزدیک جائز ہے یا نہیں؟

(۴) کافر کی تعریف کیا ہے اور اس کی شرعی علامات کیا ہیں؟

اب میں ذیل میں مولوی طاہر سلفی صاحب کے مرسلہ پانچ سوالات میں سے تیسرا سوال نقل کرتا ہوں۔

(۳) اہل قبلہ اور اہل لآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ کون لوگ ہیں۔ ان کی تکفیر اہل سنت کے نزدیک جائز ہے یا نہیں؟ کافر کی تعریف کیا ہے؟ اس کی شرعی علامات کیا ہیں؟

حضرات قارئین ملاحظہ کریں۔ مولوی طاہر سلفی ایں جہانی کے سوال نمبر ۳ کے الفاظ حرف بحرف وہی ہیں جو فاضل وہابیہ عبد السلام آنجہانی کے سوال نمبر دو اور چار کے الفاظ ہیں۔ غور کرنے کی بات ہے کہ جب مولوی سلفی صاحب کے سوال نمبر تین کا تحریری جواب شوال ۱۳۹۳ھ میں وہابی علماء کے ہاتھوں میں پہونچا دیا گیا۔ بعدہٗ ۱۳۹۸ھ ہجری میں وہ جواب رسالہ **الصرود الثلاثہ** میں چھپوا کر شائع بھی کر دیا گیا تو رٹو طوطوں



کی طرح پھر وہی سوال رٹنا اور اس کو لکھ کر دوسروں کے پاس بھیجنا اور جواب کا مطالبہ کرنا، کیا اس کو علمی دینی خدمت کہا جا سکتا ہے؟ کیا اس غیر علمی روش میں اپنا اور دوسروں کا قیمتی وقت ضائع کرنا نہیں؟

ہم سے سنئے۔ مولوی سلفی صاحب کا سوال نمبر تین خود ان کے قلم کی پیداوار نہیں۔ یہ سوال سب سے پہلے مرتضیٰ حسن دربھنگی ناظم تعلیمات مدرسۂ دیوبند وغیرہ علماء نے ۱۳۲۶ھ ہجری میں مرتب کیا اور اسے اپنے دیگر سوالوں کے ساتھ **اسکات المعتدی** میں شائع کیا۔ حضرت مولانا سید محمد عبد الرحمٰن قادری برکاتی رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ نے اسکات المعتدی کے رد میں مبارک رسالہ **ظفر الدین الطیب** ۱۳۲۷ھ ہجری میں شائع فرمایا۔

پھر ۱۳۹۱ھ ہجری میں الہ آبادی دیوبندیوں نے ایک فرضی مولوی ابن ابی المصباح مچھلی شہری کے نام سے ایک کتابچہ بنام '**نسخۂ عجیب**' شائع کیا جس کے سوالات میں مولوی سلفی صاحب کا سوال نمبر تین بھی ہے۔

حضرت مولانا محمد صدر الحق صاحب مدرس درجۂ عربی جامعہ حبیبیہ شہر الہ آباد نے نسخۂ عجیب کے رد میں "کھلی چٹھی بنام نوزائیدہ ابن ابی المصباح" شائع فرمایا۔ پھر مولوی سلفی صاحب ایں جہانی کے اسی سوال نمبر تین کو فاضل وہابیہ عبد السلام آنجہانی لکھنوی نے ۱۳۹۳ھ ہجری میں بھیمڑی میں انعقاد مجلس شرائط مناظرہ کے موقع پر مولوی ارشاد کے بدست حضور مجاہد ملت قبلہ کی خدمت میں پیش کرایا۔

اب تو ناظرین پر بھی آفتاب کی طرح روشن ہو گیا ہو گا کہ مولوی سلفی کا سوال نمبر تین نہ تو سلفی صاحب ایں جہانی کا مرتب کردہ ہے اور نہ فاضل وہابیہ عبد السلام آں جہانی کا ترتیب دادہ ہے بلکہ وہ شوال ۱۳۲۶ھ ہجری میں دربھنگی وغیرہ علمائے وہابیہ کا پیدا کردہ ہے۔

انصاف کا تقاضہ تو یہ تھا کہ حضور مجاہد ملت قبلہ نے مذکورہ بالا
سوال نمبر تین کا جو جواب تحریر فرما کر دے دیا تھا وہ اگر علمائے وہابیہ کو
تسلیم نہ تھا تو اس جواب کو علمی دلائل سے غلط ثابت کیا جاتا اور اس کے
متعلق نیا سوال قائم کرکے جواب طلب کیا جاتا مگر افسوس کہ تیلی کا بیل اپنے
رٹے ہوئے سوال کو صرف دہراتا جاتا ہے اس کو تقاضائے انصاف
سے کوئی واسطہ نہیں۔

میں علم کی لاج رکھنے والوں سے پُرزور مطالبہ کرتا ہوں کہ تکرار
سوال کی جاہلانہ روش پر شدید پابندی لگائیں تاکہ رٹو طوطے بے موقع
ٹائیں ٹائیں کرکے دوسروں کا عزیز وقت برباد نہ کریں۔

جس طرح علمائے وہابیہ میں مسلسل تکرارِ سوال کی دھاندلی عام ہے
یونہی اس جماعت کے فاضل مصنفین اس گھناؤنے مرض میں بھی بُری طرح گرفتار
ہیں کہ جب ان کے پاس سوالات پہونچتے ہیں تو ان کو سانپ سونگھ
لیتا ہے جواب کے نام پر وہ صُمٌّ بُکمٌ عُمیٌ بن جاتے ہیں اور اگر
اپنا بھرم بچانے کے لیے قلم اُٹھایا بھی تو اہل سنت کے سوالوں کا جواب
دینے کے بجائے ان فرسودہ رٹے ہوئے گھسے پٹے اعتراضات کو
دہراتے ہیں جن کا جواب اہل سنت مصنفین کی طرف سے بارہا دیا جا چکا
ہوتا ہے۔

علمائے وہابیہ کی تیسری سنگین دھاندلی یہ ہے کہ جب ان کے
نمبروار سوالوں کے جوابات ان تک پہونچ جاتے ہیں تو اس وقت ہونا
تو یہ چاہیئے کہ جو جواب ان کے نزدیک صحیح ہو اس کی صحت تسلیم کریں تاکہ
اختلافات کی گنتی میں کچھ تو کمی آئے اور جو جواب ان کی نگاہ میں غلط ہو
اس پر اعتراض کریں اور اس کی غلطی علمی دلائل سے واضح کریں مگر ہوتا



یہ ہے کہ ان جوابوں کے بارے میں تسلیم و انکار کا اظہار کیے بغیر کسی غیر متعلق
بحث کا نیا سوال کھڑا کر دیتے ہیں اس طرح سابق زیر بحث مسئلہ
سادہ لوح عوام کے لیے تشنہ کام ہو کر رہ جاتا ہے۔

علمائے وہابیہ کی چوتھی سنگین دھاندلی یہ ہے کہ مستحب امور کے
ثبوت کے لیے ان دلائل کا مطالبہ کرتے ہیں جو فرائض وواجبات کے ثبوت
کے لیے درکار ہیں، علمائے وہابیہ کی پانچویں سنگین دھاندلی یہ ہے کہ وہ
عدم ذکر اور ذکر عدم میں امتیاز نہ کر سکنے کے باعث عدم ذکر کو ذکر عدم
قرار دیتے ہیں۔

علمائے وہابیہ کی چھٹویں دھاندلی یہ ہے کہ وہ تقریبًا ہر مسئلہ کے
ثبوت میں صرف صحاح ستہ کی احادیث کا مطالبہ کرتے ہیں۔ جس کا معنیٰ
یہ ہے کہ حدیث شریف کی دیگر کتابیں قابل استدلال نہیں لیکن اگر کوئی
شخص پلٹ کر یہ مطالبہ کر دے کہ وَھابی فَاضِلو! آپ اللہ ورسول
جَلّ جلالُہٗ، وَصلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے کلام سے صرف اتنا ہی ثابت
کر دیں کہ فلاں فلاں کتابیں صحاح ستہ ہیں تو کیا اس مطالبہ کے جواب
میں ہر وہابی فاضل دم بخود نہیں رہ جائے گا؟

ان متعدد دھاندلیوں کو یاد دلانے کا مقصد یہ ہے کہ مولوی سلفی
صاحب اور ان کے ہم عقیدہ دیوبندی علماء، دیانت سوز راہوں کو ترک
کر دیں اور مفاہمت کی سیدھی راہ اختیار کرتے ہوئے سوالاتِ سلفیہ
کے متعلق میرے جوابوں کو ملاحظہ کریں۔ ان میں اگر کوئی جواب قابل تسلیم
نہ ہو تو علمی دلیل سے اس کی کاٹ کریں پھر اس مرحلہ سے گزر کر میرے
سوالات کا نمبروار جواب دیں اور اگر جواب لکھنے میں پرانی عادت کے
مطابق دھاندلی سے کام لیں گے تو اس کا معنیٰ یہ ہوگا کہ تیلی کے بیل اور

رلوٹطوطے احیائے علم وخدمتِ دین کے بجائے کلمہ گویانِ اسلام میں فتنہ وفساد، اختلاف وعناد کا فروغ چاہتے ہیں۔

فَالَی اللّٰہِ تعالٰی المُشتکٰی اَللّٰھُمَّ رَبَّ العِزَّۃِ وَالھِدایۃِ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی خَاتَمِ الاَنْبِیَاءِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ المُصْطَفٰی وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَعِتْرَتِہٖ وَابْنِہِ السَّیِّدِ الکَرِیْمِ الغَوْثِ الاَعْظَمِ الجِیْلَانِیِّ اَجْمَعِیْنَ وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ العٰلَمِیْنَ ط

**بدرُالدّین احمد مُدرّس مدرسہ غوثیہ بڑھیا ضلع بستی**

وارد حال کادوانی مسجد شہر بمبئی ۲۰ ربیع الآخر ۱۴۰۱ھ



# حضور بدرِ ملت کے دو اہم فتوے

اِس کتاب کے اختتام پر مزید سُنّی مسلمانوں کی دینی، ایمانی بصیرت کے لیے مصنّف عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ کے صرف دو فتوے اور سرکارِ اعلیحضرت کے منجھلے بھائی حضور حسن رضا برکاتی نوری قدّس سرہما کی منظوم غزل "کشفِ رازِ نجدیت" پیش کی جارہی ہے

(۱) زید نے اپنی لڑکی کا نکاح بکر سے کیا بوقت نکاح اسے علم نہیں تھا کہ بکر غیر مقلّد ہے بلکہ وہ سمجھ رہا تھا اور یقین کیے ہوئے تھا کہ بکر سُنّی صحیح العقیدہ ہے۔ لڑکی دو تین مرتبہ جا چکی ہے تب معلوم ہوا کہ وہ غیر مقلّد ہے۔ اب زید اپنی لڑکی کا نکاح ایک سُنّی لڑکا سے کرنا چاہتا ہے زید کو شریعت کیا حکم دیتی ہے۔ آیا نکاحِ اوّل کا انعقاد ہوا یا نہیں؟ زید اپنی لڑکی کا دوسرا نکاح بغیر طلاق کے کرسکتا ہے یا نہیں؟ نیز لڑکی وہاں جانے کے لیے راضی نہیں ہے۔ احکامِ قطعیہ سے آگاہ فرمایا جائے۔

المستفتی: محمد سمیع اللہ، مہنداول، ضلع بستی (یوپی)

**الجواب:-** نکاح کے وقت اگر بکر غیر مقلّد تھا تو نکاح منعقد ہی نہ ہوا۔ اور بعدِ نکاح وہابی ہوا تو اب نکاح باطل ہوگیا۔ لہٰذا زید اپنی لڑکی کا نکاح بلا حصول طلاق دوسرے سے کرسکتا ہے۔

وہابیت غیر مقلّدیت اِرتداد ہے اس لیے کہ کوئی وہابی اس زمانے میں ایسا نہیں ملے گا جو خود کو مُوَحِّد اور سُنّیوں کو مشرک اعتقاد نہ کرتا ہو۔

جامع الفصولین میں ہے وَالمختار للفتوٰی فِی

هٰذه المسائل ان قائل هٰذه المقالات لو اراد الشتم
ولا يعتقده كافرا لا يكفر وان اعتقده كافرا كفر اھ
والمولٰى تعالٰى سبحانه ورسوله اعلم۔

کتبہ بدرالدین احمد القادری الرضوی
صدر المدرسین دار العلوم اہلسنت فیض الرسول براؤں شریف، ضلع بستی
(یوپی) ۱۳۷۹ھ

منقول از: فتاویٰ فیض الرسول جلد اوّل ص ۶۰۸

---

(۲) کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین حسب ذیل مسئلہ میں کہ ہندہ بریلوی مسلک کے ماننے والی ہے اور خالد کے بارے میں کوئی تحقیق نہیں کہ وہ کس مسلک کا ماننے والا ہے۔ جب کہ یہ معلوم ہوا کہ جہاں کا وہ رہنے والا ہے وہاں کے اکثر لوگ دیوبندی ہیں۔ اس صورتِ حال میں کیا کیا جائے۔ تحقیق کے لیے لڑکی والا راضی نہیں وہ باعثِ نزاع خیال کرتے ہوئے اس بات پر مُصر ہے کہ نکاح کسی طرح ہو جائے۔ اس کے بارے میں مُدلّل ومفصّل تحریر فرمائیں۔

**نوٹ:** دیوبندی کا نکاح پڑھانے والے اور اس کے سننے والے کا نکاح کے بارے میں کیا حکم ہے، آیا ان کا نکاح ٹوٹ جائے گا یا نہیں؟

بینوا توجروا المستفتی محمد فاروق رضوی
صدر مدرس مدرسہ عربیہ اہلسنت مصباح العلوم
محلہ بدھیانی، خلیل آباد، ضلع بستی (یوپی)

**الجواب:** اللّٰھم ھدایۃ الحق والصواب صورتِ مسئولہ میں بلا تحقیق ہندہ کا نکاح خالد کے ساتھ پڑھانا درست نہیں۔ اگر تحقیق کے



لیے لڑکی والا راضی نہیں تو دال میں کچھ کالا ہے۔ لڑکی والا خود گمراہ ہے۔ نکاح پڑھائی کا چند پیسہ دلوا کر نکاح پڑھانے والے کو بھی اپنی گمراہی میں گھسیٹنا چاہتا ہے۔ خدائے پاک اس کو ہدایت دینے کے ساتھ اس کی مشکل آسان فرمائے۔ اِنّہ تعالیٰ علیٰ کلِّ شیءٍ قدیر۔

دیوبندی عقیدہ والے کا نکاح باطل ہے تو جو شخص جائز سمجھ کر نکاح پڑھے گا اس کا نکاح ٹوٹ جائے گا یوں ہی جو لوگ نکاح کی محفل میں دیوبندی عقیدہ والے کا نکاح جائز سمجھ کر ایجاب وقبول سنیں گے ان کا بھی نکاح ٹوٹ جائے گا۔ ھٰذا ما عندی والعلم عند ربی جل جلالہ ثم عند رسولہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔

کتبہ: بدرالدین احمد القادری الرضوی، مدرسہ غوثیہ بڑھیا، ضلع بستی
۶ ذی القعدہ ۱۴۰۸ھ

(منقول از رجسٹر بدر الفتاویٰ)

# کشفِ رازِ نجدیت

از

حضور استاذ زمن حضرت علامہ مولانا حسن رضا حسن نوری بریلوی علیہ الرحمہ

نجد یا سخت ہی گندی ہے طبیعت تیری
خاک منھ میں ترے کہتا ہے کسے خاک کا ڈھیر
تیرے نزدیک ہوا کذب الٰہی ممکن !!
بلکہ کذاب کیا تونے تو اقرار وقوع
علم شیطاں کا ہوا علم نبی سے زائد
بزم میلاد ہوا کانا کے جنم سے بد تر
علم غیبی میں مجانین و بہائم کا شمول
یاد خر سے ہو نمازوں میں خیال ان کا برا
ان کی تعظیم کرے گا نہ اگر وقت نماز
ہے کبھی بوم کی حلت تو کبھی زاغ حلال
ہنس کی چال تو کیا آتی گئی اپنی بھی
کھلے لفظوں میں کیے قاضی شوکاں مدعے
تیری اٹکے تو وکیلوں سے کرے استمداد
ہم جو اللہ کے پیاروں سے اعانت چاہیں
عبد وہاب کا بیٹا ہوا شیخ نجدی
اسی مشرک کی ہے تصنیف کتاب التوحید
ترجمہ اس کا ہوا تقویت الایمان نام
واقف غیب کا ارشاد سناؤں جس نے
زلزلے نجد میں پیدا ہوں فتن برپا ہوں
ہو اسی خاک سے شیطان کی سنگت پیدا

کفر کیا شرک کا فضلہ ہے نجاست تیری
مٹ گیا دین ملی خاک میں عزت تیری
تجھ پہ شیطان کی پھٹکار یہ ہمت تیری
اُف رے ناپاک یہاں تک ہے خباثت تیری
پڑھوں لاحول نہ کیوں دیکھ کے صورت تیری
ارے اندھے ارے مردود یہ جرأت تیری
کفر آمیز جنوں زا ہے جہالت تیری!
اُف جہنم کے گدھے اُف یہ خرافت تیری
ماری جائے گی ترے منھ میں عبادت تیری
جیفہ خوری کی کہیں جاتی ہے عادت تیری
اجتہادوں ہی سے ظاہر ہے حماقت تیری
یا علی سن کر بگڑ جائے طبیعت تیری
اور طبیبوں سے مدد خواہ ہو علت تیری
شرک کا جرک اگلنے لگی ملت تیری
اس کی تقلید سے ثابت ہے ضلالت تیری
جس کے ہر فقرہ پہ ہے مہر صداقت تیری
جس سے بے نور ہوئی چشم بصیرت تیری
کھول دی تجھ سے بہت پہلے حقیقت تیری
یعنی ظاہر ہو زمانہ میں شرارت تیری
دیکھ لے آج ہے موجود جماعت تیری



سر منڈے ہوں گے تو پاجامے گھٹنے ہونگے
ادعا ہوگا حدیثوں پہ عمل کرنے کا
ان کے اعمال پہ رشک آئے مسلمانوں کو
لیکن اترے گا نہ قرآن گلوں سے نیچے
نکلیں گے دین سے یوں جیسے نشانہ سے تیر
اپنی حالت کو حدیثوں سے مطابق کر لے
چھوڑ کر ذکر ترا اب ہے خطاب اپنوں سے
مرے پیارے مرے اپنے مرے سنی بھائی
تجھ سے جو کہتا ہوں دل سے سن انصاف بھی کر
گر ترے باپ کو گالی دے کوئی بے تہذیب
گالیاں دیں انھیں شیطان لعین کے پیرو
جو تجھے پیار کریں جو تجھے اپنا فرمائیں
جو ترے واسطے تکلیفیں اٹھائیں کیا کیا
جاگ کر راتیں عبادت میں جنھوں نے کاٹیں
حشر کا دن نہیں جس روز کسی کا کوئی!
ان کے دشمن سے تجھے ربط رہے میل رہے
تو نے کیا باپ کو سمجھا ہے زیادہ ان سے
ان کے دشمن کو اگر تو نے نہ سمجھا دشمن
ان کے دشمن کا جو دشمن نہیں سچ کہتا ہوں
بلکہ ایمان کی پوچھے تو ہے ایمان یہی

سر سے پا تک یہی پوری ہے شباہت تیری
نام رکھتی ہے یہی اپنا جماعت تیری
اس سے تو شاد ہوئی ہوگی طبیعت تیری
ابھی گھبرا نہیں باقی ہے حکایت تیری
آج اس تیر کی نخچیر ہے سنگت تیری
آپ کھل جائے گی پھر تجھ پہ حجابت تیری
کہ ہے مبغوض مجھے دل سے حکایت تیری
آج کرنی ہے مجھے تجھ سے شکایت تیری
کرے اللہ کی توفیق حمایت تیری
غصہ آئے ابھی کچھ اور ہو حالت تیری
جن کے صدقے میں ہے ہر دولت و نعمت تیری
جن کے دل کو کرے بے چین اذیت تیری
اپنے آرام سے پیاری جنھیں صورت تیری
کس لیے اس لیے کٹ جائے مصیبت تیری
اس قیامت میں جو فرمائیں شفاعت تیری
شرم اللہ سے کر کیا ہوئی غیرت تیری
جوش میں آئی جو اس درجہ حرارت تیری
وہ قیامت میں کریں گے نہ رفاقت تیری
دعوی بے اصل ہے جھوٹی ہے محبت تیری
ان سے عشق ان کے عدو سے ہو عداوت تیری

اہلسنت کا عمل تیری غزل پر ہو حسن
جب میں جانوں کہ ٹھکانے لگی محنت تیری



انسان کو عقائدِ حقہ کی محافظت میں اللہ واسطے دوستی اور اللہ واسطے دشمنی کرنی چاہیے اللہ کے دربار میں یہ بہت پیارا عمل ہے اس کے خلاف عمل سے انسان سخت خسارہ میں پڑجاتا ہے حق بات میں کسی کی رعایت ہرگز درست نہیں۔

علمائے حق نائب رسول ہیں لائق احترام و قابلِ قدر ہوتے ہیں۔ عالم دین جب تک ضروریاتِ دینیہ معمولاتِ مذہبِ اہلسنت پر قائم رہے میری نظر میں لائق تعظیم ہے لیکن معاذ اللہ اگر وہ عقیدۂ باطلہ اور عقیدۂ حقہ کے درمیان فرق کرنے کے بجائے دونوں کو یکساں ہونے کا قائل ہو جائے تو ایسے عالم کو جوتے کی ٹھوکر لگاتے ہوئے کہوں گا کہ ہٹ خبیث جب تو خدا ورسول (جلّ مجدہٗ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کا نہیں رہا تو میرا تجھ کیا واسطہ۔

منقول از ملفوظات شعیب الاولیاء، براؤں شریف
(ضلع بستی)

پھر ارشاد فرمایا؛ طالبِ علم کو بہ نسبت دیگر علوم وفنون کے عقائد کی طرف خاص توجہ ہونی ضروری ہے۔ مقرر اور واعظ کے لیے خشیتِ الٰہی نہایت ضروری ہے۔ کامیاب واعظ اور مقرر وہی ہے جس کی تقریر اور وعظ میں وہی کلمات آئیں جنھیں خدا اور رسول پسند فرمائیں عوام پسند کریں یا نہ کریں اس کی قطعی پرواہ نہ کرے۔ محض عوام میں مقبول اور پسندیدہ بننے کی غرض سے اور خوب داد لینے کی خواہش سے وعظ اور تقریر کے منبر پر غیر مستند باتوں اور بے سروپا قصوں کو بیان کرنا سخت محرومی اور زبردست ناکامیابی کا باعث ہے۔

منقول از ملفوظات شعیب الاولیا، براؤں شریف
(ضلع بستی)



۷۸۶ / ۹۲

الحمد للہ فقیر قادری اپنی دینی، تبلیغی مصروفیات کے باوجود اللہ رب العزت کے فضل پھر سرکار اعظم نبی اکرم پیارے مصطفٰے علیہ التحیۃ والثناء کے کرم پر بھروسہ کرتے ہوئے رئیس الاتقیاء محبوبِ اصفیاء حضور آقائے نعمت استاذ گرامی قبلہ کی تصنیف و تالیف اظہار حق مع تحقیقی جواب کی جدید ترتیب اور تسطیری کتابت کا کام ماہ ربیع الاول شریف ۱۴۱۸ھ ہجری سے شروع کیا اور آج ۲۰ شوال المکرم ۱۴۱۹ھ ہجری مطابق ۸ فروری ۱۹۹۹ء دوشنبہ مبارکہ کو بعد نماز فجر رب العزت جلّ شانہٗ کی توفیق اور سرکار مصطفٰے علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی عنایتوں سے اس کتاب کی ترتیب وتبییض سے فارغ ہوا۔ مولیٰ تبارک وتعالیٰ اپنے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صدقے اور طفیل میں اس دینی خدمت کو قبول فرمائے اور مزید برمزید اپنی رضا اور اپنے پیارے محبوب علیہ التحیۃ والثناء کی خوشنودی کے لیے تاحیات خلوص کے ساتھ خدماتِ دینیہ مقبولہ کی توفیق رفیق بخشے اور خاتمہ ایمان وسنت پر نصیب فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

وَصَلَّى اللّٰہُ تَعَالٰی وَسَلَّمَ عَلٰی اَوَّلِ خَلْقِہٖ وَاَکْمَلِ خَلْقِہٖ وَاَعْلَمِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ وَعَلٰی اٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ وَصَحْبِہِ الْمُطَہَّرِیْنَ وَاَزْوَاجِہٖ اُمَّہَاتِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَعَلٰی اَہْلِ سُنَّتِہٖ وَجَمَاعَتِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۰ وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۰ فقط والسلام

عبد الصمد القادری خادم مدرسہ اہلسنت قادریہ رضویہ، رضانگر روڈ رفیع گنج، ضلع اورنگ آباد (بہار)
وارد حال: مدینہ مسجد شیواجی نگر، پلاٹ نمبر ۲۵ گونڈی، بمبئی ۴۳

۲۰ شوال المکرم ۱۴۱۹ھ یوم وہابیت کش دوشنبہ مبارکہ

# حادثۂ جانکاہ

اس کتاب کی ترتیب کے زمانہ ہی میں سعودی عربیہ کے نجدی حکمرانوں کے ظلم وستم کی داستان کی تحقیقی خبر موصول ہوئی کہ سرکارِ اعظم نبیٔ اکرم پیارے مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی والدۂ ماجدہ حضرتِ آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا مزارِ مبارک جو کہ مقامِ ابوا شریف میں تھا اسے بالکل کھود کر نشان مٹادیا ہے۔

میرے پیارے سُنّی مسلمانو! ہر قوم اپنے پیشوا کی یادگاروں کی حفاظت کا اہتمام کرتی ہے مگر نجدی، وہابی، دیوبندی وغیرہم مسلمان ہونے کے جھوٹے مدّعی سرکارِ ابد قرار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی یادگاروں کو مٹانے کے درپے ہیں۔ یہاں تک کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے روضۂ انور کا گنبد خضرا شریف جس کی زیارت مسلمانانِ عالم کا سکون اور عاشقانِ رسول کے دلوں کا قرار ہے یہ ناپاک قوم اس کے ڈھانے کا بھی پروگرام بنا چکی ہے۔

تیرے حبیب کا پیارا چمن کیا برباد ٭ الٰہی نکلے یہ نجدی بلا مدینے سے

(سرکار حضور مفتیٔ اعظم علیہ الرحمۃ)

اس حادثہ کو اواخر رمضان المبارک ۱۴۱۹ھ مطابق جنوری ۱۹۹۹ء میں عمرہ وزیارت کے مبارک سفر کے دوران مندرجہ بالا حضرات نے ملاحظہ کیا۔ جسے پاکستان اور ہندوستان کے چند اخباروں نے بھی



شائع کیا پھر رضا اکیڈمی بمبئی کی جانب سے یہ خبر شائع ہوئی۔

لٰہذا میں اہلِ حق کی اطلاع و احتجاج کے لیے اس خبر کو من وعن شاملِ کتاب کر رہا ہوں۔ آپ حضرات ان گستاخانِ رسول کے لیے بعدِ نماز دعائے ہلاکت ضرور کریں۔

فقط فقیر عبد الصمد القادری
نزیل مدینہ مسجد گوونڈی بمبئی

۲۶ ذی الحجۃ الحرام ۱۴۱۹ھ یوم شہادت سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالےٰ عنہ

**حضور کی والدہ حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کی مزار کو بلڈوزر سے منہدم کردیا گیا**

راقم الحروف سید محمد اخلاق، طارق اکرام اور محمد رحمت اللہ صاحب کے ساتھ ہم تینوں ہم سفر مدینہ شریف سے مکہ مکرمہ کی جانب براستہ مقامِ بدر ابوا شریف کے نزدیک سرکار دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی پیاری والدہ ماجدہ سیّدہ طاہرہ حضرت بی بی آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے مزارِ مبارک پر حاضری کی نیت سے پہونچے تو ہم تینوں نے یہ روح فرسا منظر دیکھا کہ:

۱۔ مزارِ شریف کی جگہ کو نہ صرف BULLDOZER سے منہدم کیا جاچکا تھا بلکہ

۲۔ EXCAVATOR استعمال کرکے جگہ کو کئی فٹ گہرائی تک کھود کر تلپٹ کردیا گیا تھا۔

۳۔ پہاڑی کی وہ چوٹی جس پر یہ مزار شریف واقع تھا اسے BULLDOZER سے کاٹ کر پہاڑی کی ایک جانب ڈھکیل کر گرادیا گیا تھا۔

۴۔ مزار شریف سے متعلق وہ پتھر جن پر ماضی میں زائرین نے نشان دہی کی نیت سے سبز رنگ کردیا تھا، ان میں سے کچھ پہاڑی کی ڈھلوان

پر پڑے ہوئے اور کچھ پہاڑ کے نیچے ایک چھوٹی سی ڈھیری کی شکل میں پڑے تھے۔

مندرجہ بالا انتہائی دردناک اور ناقابلِ برداشت گستاخانہ افعال کے علاوہ۔

۵۔ مزار شریف کی نزدیکی چڑھائی کے راستہ میں شیشے توڑ کر ڈال دیئے گئے ہیں اور غلاظت کے ڈھیر لگا دیئے گئے ہیں۔

اس حالت کو دیکھ کر انتہائی اذیت، کرب اور پریشانی کے عالم میں مختصر قیام کر کے فاتحہ پڑھنے کے بعد ہم جوں ہی پہاڑی سے نیچے اترے تو ایک سعودی حکومتی اہل کار نے ہم سے سخت کلامی کی اور اپنے ساتھ تھانے چلنے کو مجبور کیا۔ یہ موقع تھا کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں اصل صورتِ حال سے آگاہ فرمانے کا سبب یوں فرمایا کہ معمول کے خلاف تھانہ بند تھا۔ اس پر وہ اہل کار ہمیں مقامی مطوّع (حکومتی مذہبی افسر) کے پاس لے گیا اور اس کے سپرد کرتے ہوئے کہنے لگا کہ "اگر مجھے عمرہ کے لیے مکہ مکرمہ نہ جانا ہوتا تو میں خود ان کو اچھی طرح سبق سکھاتا" یہ کہہ کر وہ روانہ ہو گیا اور جو مطوّع تھا اس نے تقریباً آدھ گھنٹہ تک وہابیہ مذہب پر ہمیں لیکچر دیتے ہوئے یوں کہا کہ تم ہند و پاک کے رہنے والے

........ قبر پر چادریں چڑھاتے ہو خوشبوئیں ڈالتے ہو اور یہ کہ تم ہند و پاک کے رہنے والے بدعقیدہ شرک کرتے ہو اور ہمارے مذہب وہابیہ کا مذاق اڑاتے ہو جبکہ سچا مذہب تو ہمارا وہابی ہی ہے جس کے بانی محمد بن عبدالوہاب ہیں جو بہت عظیم تھے۔ ابھی بکواس کو جاری رکھتے ہوئے اس نے مزید یہ کہا کہ تم (نعوذ باللہ) کس کافرہ کی قبر پر فاتحہ پڑھنے آتے ہو



وہاں تو اب کچھ بھی نہیں ہے اسے تو ہم کہیں اور لے جا چکے ہیں۔ اور ہمیں وہابیہ مذہب پر کتابچے دے کر یہ اندیشہ ظاہر کرتے ہوئے چھوڑ دیا کہ "مصیبت یہ ہے کہ اگر میں تمھیں چھوڑ دوں تو کہیں تم لوگ اس واقعہ کو اخباروں میں نشر کرو گے اور اگر تم نے تصاویر لی ہیں تو وہ بھی شائع کرو گے۔ بس آئندہ اس طرف رُخ مت کرنا" یہ کہتے ہوئے ہمیں جانے دیا۔

مطوّع (مذہبی اہل کار) کی تمام بکواس سننے کے بعد ہم سکتہ میں آ گئے اور فوراً ہمارے دماغ میں پہاڑی کا منظر دوبارہ اُمڈ آیا اور وہ خدشہ جو ہمیں وہاں محسوس ہوا تھا کہ جب پہاڑی کی چوٹی سے تین چار فٹ گہرائی تک تلپٹ ہو چکی ہے تو لحدِ مبارک پر کیا بیتی ہوگی یعنی منتقلی یا جسدی نقصان دونوں میں سے کسی اذیت کی جرأت انھوں نے کی ہوگی۔

## التماس

ہر مسلمان کو حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے والدین کریمین کے صاحبِ ایمان ہونے کے بارے میں پختہ یقین ہونا چاہئے۔

۲۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی والدہ ماجدہ سیدہ آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی قبر مبارک کی پامالی اور بے حرمتی اور نامعلوم جگہ پر بے دردی سے تبدیلی کا کوئی شرعی جواز نہیں اور یہ کسی طور پر جائز نہیں

۳۔ اس گستاخانہ فعل کے کرنے والے صاحبِ اقتدار یا اس افسوسناک فعل میں کسی طرح بھی ملوث افراد شریعت کے لحاظ سے نہ صرف قابلِ مذمت ہیں بلکہ قابلِ سزا بھی ہیں اور ان سے دوستی رکھنا قطعی جائز نہیں۔

۴۔ سیدالشہداء، جنت البقیع شریف، جنت المعلیٰ شریف اور حضور صلی اللہ

تعالیٰ علیہ وسلم کے والدِ ماجد اور دیگر کئی حضرات کے مزارات، موجودہ حکمران اور مذہبی اہل کاروں کے حکم سے شہید کیے جا چکے تھے۔ اب کہ انھوں نے والیٔ کائنات کی والدۂ ماجدہ سیدہ آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے مزارِ پاک کو بھی بے حرمتی سے شہید کر دیا ہے تو ان سے اس بات کا شدید خدشہ ہے کہ کہیں یہ عناصر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے روضۂ پُرنور کی بھی بے حرمتی نہ کر بیٹھیں (جیسا کہ وہابی مذہب کا بانی اپنی کتابوں میں اس کا اظہار کر چکا ہے) اس واقعہ کے بعد عالمِ اسلام اور سربراہانِ عالمِ اسلام، علمائے کرام، مشائخ عظام، دانشوروں، ادیبوں اور عام مسلمانوں کو فوری حفاظتی اقدامات کرنا لازم ہیں۔

خدارا واقعہ کی نزاکت اور اہمیت کے پیشِ نظر اپنی تمام تر مصروفیات کو ترک فرما کر بلا تاخیر مندرجۂ بالا پہلوؤں کی تصدیق کرتے ہوئے مزید وضاحت فرمائیں اور عملی اقدامات کے لیے رہ نمائی فرمائیں۔" خیر اندیش: سید محمد اخلاق کراچی پاکستان

شائع کردہ: رضا اکیڈمی ۲۶ کامبیکر اسٹریٹ بمبئی ۳ فون: ۳۷۰۲۲۹۶

| |
|---|
| حضرت علامہ کفایت اللہ کافی شہید رحمۃ اللہ علیہ مرادآبادی کی وہ ایمان افروز نعت شریف جو تختۂ دار پر چڑھنے سے پہلے بارگاہِ رسالت علیہ التحیۃ والثناء میں پیش کیا تھا اس میں سے چند اشعار قلمبند کیا جا رہا ہے۔ |

کوئی گل باقی رہے گا نہ چمن رہ جائے گا
پر رسول اللہ کا دینِ حسن رہ جائے گا

نام شاہانِ جہاں مٹ جائے گا لیکن یہاں
نامِ پاکِ مصطفےٰ اور پنجتن رہ جائے گا

اطلس و کمخواب کی پوشاک پر نازاں نہ ہو
اس تنِ بے جان پر خالی کفن رہ جائے گا

ہم صفیرو باغ میں ہیں کوئی دم کے چہچہے
بلبلیں اڑ جائیں گی سونا چمن رہ جائے گا

جو پڑھے گا صاحبِ لولاک کے اوپر درود
آگ سے محفوظ اس کا تن بدن رہ جائے گا

سب فنا ہو جائیں گے کافیؔ و لیکن حشر تک
نعت حضرت کا زبانوں پر سخن رہ جائے گا

# تصنیفاتِ بدرِ ملّت

## ملنے کے پتے

مکتبہ اعلحضرت مدرسہ اہل سنّت قادریہ رضویہ رضانگر روڈ، رفیع گنج ضلع اورنگ آباد (بہار)
فاروقیہ بکڈپو ۴۲۲ - مٹیا محل، جامع مسجد، دہلی ۱۱۰۰۰۶
مکتبہ جامِ نور، ۴۲۲ مٹیا محل، جامع مسجد، دہلی ۱۱۰۰۰۶
رضوی کتاب گھر، غیبی نگر، بھیونڈی، ضلع تھانہ، مہاراشٹر
رضوی کتاب گھر، ۴۲۳ مٹیا محل، جامع مسجد، دہلی ۱۱۰۰۰۶
حق اکیڈمی، مبارک پور، اعظم گڈھ، (یو، پی)
کتب خانہ قادریہ، اٹوابازار، ضلع سدھارتھ نگر، یو، پی ۲۷۲۱۹۲
کتب خانہ نوریہ، بکوہر روڈ، اٹوابازار، سدھارتھ نگر، یو، پی ۲۷۲۱۹۲
کتب خانہ مخدومیہ، درگاہ شریف، رودولی، ضلع فیض آباد، یو، پی
مکتبہ حبیبیہ، ۱۴۰/۱ اترسوئیا الہ آباد، یو، پی
قادری بکڈپو، نو محلہ مسجد، بریلی شریف، یو، پی
مکتبہ رحمانیہ رضویہ خانقاہ اعلحضرت، سوداگران، بریلی شریف، یو، پی
نیو سلور بک ایجنسی، بھنڈی بازار، ممبئی ۴۰۰۰۰۳
اپنا نوری بک ڈپو، نزد الجامعۃ الغوثیہ، اترولہ ضلع بلرامپور ۲۷۱۶۰۴
رضا بکڈپو، احمد نگر، ڈومروسیونڈیہہ، بکارو (بہار)
اعجاز بکڈپو، ناخدا مسجد، زکریا اسٹریٹ، کلکتہ